بعون صانع مکین و مکان و فضل خلاق زمین و زمان
دیوان نعت سرور کائنات صلے اللہ علیہ وسلم من تصنیف جناب عامل و کامل حافظ الٰہی بخش صاحب
بفرمایش سخنور گرانمایہ گوہر یکتا فہیم شیخ عبد الرحیم صاحب عاقل
در مطبع مشہور واقع دروازہ شیخ رحیم الدین
(جملہ حقوق محفوظ ہیں)
قیمت فی جلد

لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ

محمد از تو میخواہم خدا را | بسم اللہ الرحمن الرحیم | الٰہی از تو عشقِ مصطفیٰ را

اَلحَمدُ لِلّٰہِ رَبِّ العٰلَمِینَ وَالعَاقِبَۃُ لِلمُتَّقِینَ وَالصَّلوٰۃُ وَالسَّلَامُ عَلیٰ رَسُولِہٖ مُحَمَّدِنِ الَّذِی کَانَ کَنزًا مَخفِیًّا وَاٰدَمُ بَینَ المَاءِ وَالطِّینِ وَعَلیٰ اٰلِہِ الطَّیِّبِینَ الطَّاھِرِینَ وَاَصحَابِہِ الَّذِینَ ھُم عَمَایِدُ الدِّینِ وَذُرِّیَّاتِہٖ اَجمَعِینَ۔ **اما بعد** راے معانی آرایان رنگین بیان پر واضح ہو کہ جو کہ لکھنا اور پڑھنا اشعار حمد اور نعت کا سراسر سعادت اور باعث نزول فضل ورحمت ہے۔ بناءً علیہ اس کمترین شیخ رحیم الدین متخلص بہ رحیم ساکن میرٹھ نے حضرت حافظ **الٰہی بخش** صاحب **بسمل** سے استدعا کی کہ آپ اپنے کلام بلاغت نظام سے جو غزلیات کہ نعت وحمد میں ہیں بطرز دیوان فراہم فرمائے تاکہ میں اپنے قلم سے لکھکر مشرف بسعادت ہوں چنانچہ موصوف الیہ نے حسب استدعا راقم غزلیات نعت وحمد کو اپنی نتایج طبع رنگین سے جمع فرماکر موسوم بہ **غنچۂ نور** ۱۳۱۵ھ کیا یقین ہے کہ موجب شگفتگی غنچۂ خاطر ارباب سخن و عاشقان رسول زمن ہوگا۔

راقم شیخ رحیم الدین میرٹھی شاگرد رشید حضرت بسمل

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

نقطۂ کُن فکان ہے بسم اللہ — مبدءِ این وآن ہے بسم اللہ

شوکتِ دو جہان ہے بسم اللہ — زینتِ لا مکان ہے بسم اللہ

شمعِ لاہوتیان ہے بسم اللہ — مجلسِ قدسیان ہے بسم اللہ

کھل رہے ہین گلہاے رنگا رنگ — چمن و بستان ہے بسم اللہ

ہوا اشانِ نزول سے ثابت — بر سرِ عز و شان ہے بسم اللہ

جس سے کھلتے ہین قفلہاے اہم — وہ کلیدِ کلان ہے بسم اللہ

جلوہ گر ہے کلامِ ربِّ غفور — سرِ لوحِ قرآن ہے بسم اللہ

مومنانِ مبین صدق یقین — طاعتِ جاودان ہے بسم اللہ

ابرِ رحمت وہان برستا ہے — پڑہتا انسان جہان ہے بسم اللہ

صفحۂ دل ہوا ہے بقعۂ نور — ایسی روشن بیان ہے بسم اللہ

درجِ امید پل مین ہو لب ریز — ایسی گوہر فشان ہے بسم اللہ

دل مین پیدا ہوا اثر سنکر — ایسی سحر البیان ہے بسم اللہ

ہر تکالیف و رنج و راحت میں | سچ ہے دار الامان ہے بِسْمِ اللہ
ہے یہ ارشاد مرشدِ کامل | ہادیِ لامکان ہے بِسْمِ اللہ
خوب دیکھا اِدھر اُدھر ہر سو | ارض سے تا سمان ہے بِسْمِ اللہ
حق پرستی انہیں کا حصہ ہے | جنکے وِردِ زبان ہے بِسْمِ اللہ
دیکھتے کیا ہو اے گنہگارو | مغفرت کا نشان ہے بِسْمِ اللہ

کیوں نہ بسمل جہان میں ہو ممتاز
لب سے ہر دم رواں ہے بِسْمِ اللہ

السلام اے جلوۂ رب العلا | السلام اے لمعۂ ذاتِ خدا
السلام اے شانِ شانِ کبریا | السلام اے قبلۂ حاجت روا
السلام اے باعثِ ہر دو سرا | السلام اے موجبِ ارض و سما
السلام اے شمعۂ نور الہدیٰ | السلام اے رہنما اے پیشوا
السلام اے سایۂ ابرِ کرم | السلام اے نور ذاتِ کبریا
السلام اے سرورِ عالی نسب | السلام اے فخرِ فخرِ انبیا
السلام اے مدعائے آشتین | السلام اے شافعِ روزِ جزا
السلام اے مصدرِ لطف و کرم | السلام اے مظہرِ جود و سخا
السلام اے مژدۂ عیش و طرب | السلام اے فرحتِ صبح و مسا
السلام اے کانِ جود و مغفرت | السلام اے گوہرِ لطف و عطا

السلام اے آمدِ فصلِ بہار | السلام اے نکہتِ باغِ دوجہا
السلام اے اخترِ تابندہ عرش | السلام اے نیّرِ اوجِ دنا
السلام اے کاشفِ اسرارِ حق | السلام اے واقفِ رمزِ خدا
السلام اے سیّد جن و بشر | السلام اے حضرتِ خیر الورا
السلام اے تاجدارِ شش جہت | السلام اے خسروِ آفاقہا

ہو سلامِ بسمل اے مولا قبول
السلام ہے یہ سلامی آپ کا

اللہ اللہ یہ تری عظمت و رتبا تیرا | بارک اللہ شہا دیکھا تماشا تیرا
ہے لقد جاء تری شان تجمل کا نشان | سورۂ انا فتحنا ہے پھریرا تیرا
ترے باعث ہوا مسجود ملایک آدم | طوقِ لعنت ہوا ابلیس کو سجدا تیرا
رمز لولاک لما عزت و قسمت تیری | طرزِ انداز و ادا طورہ کا نقشا تیرا
حق تو یہ ہے نکھلا ہے نکھلیگا ہرگز | رمزِ معنے الف لام ہے عقدا تیرا
مصحفِ رخ ہے ترا نسخۂ قرآن مجید | شانِ وحدت شہ ذیشان سے نسخا تیرا
نورِ من نور سے ظاہر ہوئی وسعت تیری | قاب قوسین ہے اک گوشۂ ادنا تیرا
سرنگون ہین ترے در پر ملک و جن و بشر | کلمہ پڑھتا ہے ہر اک ادنے و اعلے تیرا
شانِ احمد سے نمودار ہوئی شانِ احد | نقشۂ ذاتِ خدا بنگیا نقشا تیرا
مچگیا شور زمانے نہین یصلّون علیہ | عالمِ قدس مین جس دم ہوا چرچا تیرا

کیون نہو دل کو جلا تیرے تصوّر سے شہا — جلوۂ ناز ہے اندازِ مصفّا تیرا

ظلمتِ کفر نے یک لخت اُٹھایا بستر — نور جب عالمِ امکان مین چمکا تیرا

رہبرِ والنجم کھُلی حافظِ قرآن پہ تیرے — نقطۂ شمس ہوا خالِ ہُویدا تیرا

پاے اقدس سے ترے عرشِ معلّا ممتاز — دستِ موسےٰ سے مکلّل یدِ بیضا تیرا

ہے لگی در پہ ترے دیدۂ حسرت کی نگاہ — راستہ دیکھتی ہے چشمِ تمنّا تیرا

تا کُجا زیرِ قفس دامِ محبّت کا اسیر — تڑپے جون طائرِ بسمل بہر کے مولا تیرا

چومون کیون نہ شہا کاتبِ تقدیر کے ہاتھ — لوگ کہتے ہین مجھے والۂ و شیدا تیرا

خوب دیوان لکھا نعتِ نبی مین بسمل
گڑ گیا حشر کے میدان مین جھنڈا تیرا

پردۂ کُن مین نہان با عزّ و شان تو ہی تو تھا — زینتِ اوجِ مکانِ لامکان تو ہی تو تھا

دُرّۃُ التّاجِ سرِ امن و اَمان تو ہی تو تھا — ماہ رُخسارِ زمین و آسمان تو ہی تو تھا

طور پر موسیٰ کو جس جلوہ سے بیہوشی ہوئی — اُس تجلّی مین نہان جلوہ کُنان تو ہی تو تھا

شمس تبریزی عبث تبریز مین بیٹھا ہوا — کہہ رہا تھا قُم باِذنی بے نشان تو ہی تو تھا

واسطے کِسکے ہُوا آدم و حوّا کا ظہور — باعثِ ایجادِ خلق ایجانِ جان تو ہی تو تھا

کر لیا تسخیر عالم کو سُنا کر صوتِ ناز — لحنِ داؤدی مین کیا تھا ایمیان تو ہی تو تھا

بُلبُلانِ گلشنِ ہستی کیون نہون نالہ کنان — نکہتِ گُلہاے گُلزارِ جہان تو ہی تو تھا

در جہت سجدہ گہِ ہر انس و جان کیونکر نہو — کعبۂ ایمان و دین ہر انس و جان تو ہی تو تھا

باتون ہی باتون مین اک دل پر گرا کر برقِ ناز
کر گیا بسمل کو دم مین نیم جان تو ہی تو تھا

جسنے دیکھا اُس رُخِ زیبا کو مائل ہوگیا
کی نظر جسنے خمِ ابرو پہ بسمل ہوگیا

عشقِ محبوبِ خدا جس دل مین داخل ہوگیا
کعبۂ دارین ہر آئینہ وہ دل ہوگیا

محفلِ ذکرِ نبی مین جو کہ شامل ہوگیا
نحن اقرب کا اُسی کو لطف حاصل ہوگیا

کی خودی شدّاد نے کیا کیا خدا سے الحذر
دعویٰ باطل سے اپنے خود ہی باطل ہوگیا

سرکشی کی سجدۂ آدم سے اُستادِ ملک
دم کے دم مین راندۂ درگاہ جاہل ہوگیا

گوشۂ داماں سے ہے جسکے نزولِ شانِ حق
دل مرا اُس لیلیِ دوران کا محمل ہوگیا

اُس گلیمی پوش خوش انداز کا ہی جبسے عشق
وِردِ اپنا روز و شب سورہ مزمّل ہوگیا

آئی ہی جس دن سے کانون مین صدائے دلنواز
خیرِ اُمّت سُنکے اطمینان کامل ہوگیا

کیون ہر و دِ شادمانی سے نہ ہو دل کو سرور
نغمہ سنج مدحتِ مولا مرا دل ہوگیا

کس گلِ رعنا کی آمد ہے الٰہی ہر روش
جشنِ ہستی گلشنِ شورِ عنادل ہوگیا

ہوگیا صلِّ علیٰ شب صبحِ صادق کا ظہور
جلوہ فرما جب وہ زیبِ شمعِ محفل ہوگیا

یہان نزولِ فضلِ مولا سلسلہ جنبان ہوا
وہان پئے محبوب دم مین عرش منزل ہوگیا

وامق و عذرا بنا کوئی بنا فرہاد و قیس
جسنے دیکھی زُلف پابندِ سلاسل ہوگیا

بے خبر اے چارہ سازِ بیکسان مثلِ حباب
جینا بیمارِ الم کا تیرے مُشکل ہوگیا

صورتِ ہاروت مر کر جئے بسمل تو کیا

ہند مین ہنا سزائے چیاہ بابل ہوگیا

چمکا جو نورِ سراجِ قدیم کا
گُل ہو گیا چراغ مبتانِ لئیم کا

رُتبہ بڑا ہے سب سے رسولِ کریم کا
سر پر ہے تاج آپ کے خُلقِ عظیم کا

گُزرے وہان پہ سیدِ والامع بُراق
جسجا گزر ہُوا نہ مسیح و کلیم کا

اللہ رے عشق عرشِ بریں پر ہی رکھ لیا
سایہ خدا نے جسمِ نبی کریم کا

محبوبِ حق سراجِ ہُدا سرورِ زمان
رتبہ تو یہ لباس خوش آیا گلیم کا

سُنکر صدائے اَشْھَدُ اَنْ لَّا اِلٰہَ کو
زُہرہ ہے آب خاطرِ نارِ جحیم کا

بخشا ئینگے جب اُمتِ عاصی کو حق سی آپ
عُقدہ کھُلیگا حشر مین احمد کی میم کا

دِل مین چُھپی ہے زُلفِ حبیبِ خدا کی یاد
جب سے سبق پڑہا ہے الف لام میم کا

لیتی ہے دل مین حسرتِ دیدار چٹکیان
جا گیگا کب الٰہی نصیب اس اثیم کا

دردِ جُدائی سوزِ درونی تپِ فراق
قِصہ طویل ہے مرے حالِ سقیم کا

للہ ہو میرے حال پہ شاہِ والاکرم
مُدت سے انتظار ہے لطفِ عمیم کا

اے عاصیان دہر نہین یاس کا مقام
لَا تَقْنَطُوْ ہے قول غفور الرحیم کا

**بسمل** کو واعظا نڈر ایم حشر سے
دامن پکڑ رہا ہے رسولِ عظیم کا

کیا جگمگا رہا ہے عالم مین نور تیرا
نقشہ دکھا رہا ہے پیارے ظہور تیرا

روشن ہوئے دو عالم چمکا جو نور تیرا
دِل بجھ گئے بُتون کے پاکر ظہور تیرا

جلوہ جو دیکھ پاتے اے شمع طور تیرا
موسیٰ کلیم پڑھتے کلمہ ضرور تیرا

دل میں یہ کچھ اثر ہے جس سمت دیکھتا ہوں
پیش نظر ہے جلوہ نزدیک و دور تیرا

دیکھا ہے جسنے نقشہ تصویر بے تکلم
پروانہ بنگیا ہے اے شمع طور تیرا

ہر آنکھ مثل شبنم گوہر فشان ہے پیارے
ہر دل کو سنگ فرقت کرتا ہے چور تیرا

مست الست ہوں میں کیوں چھیڑتا ہے ساقی
منہ سے لگا ہوا ہے جام سرور تیرا

اسرا کی شب فلک پر پہونچے رسول اکبر
شہرہ ہے لامکان تک گھر گھر ہے شور تیرا

ذکر احمدی سراسر نقارۂ جہان ہے
بجتا ہے پنج وقتی نزدیک و دور تیرا

یہ طرز عشق بازی یہ شان بے نیازی
رب کا تو مدح خوان ہے رب غفور تیرا

محبوب کبریا ہو آقا سے دوسرا ہو
پھر کیوں نہ آئے دل میں میرے غرور تیرا

جب لطف عاقبت ہے ای شافع قیامت
سایہ ہو سر پہ میرے یوم نشور تیرا

بسمل رموز عاشق عاشق ہی جانتا ہے
کب سرّ احمدی کو پہونچے شعور تیرا

علی شاہ جبیہ اماما کبیرا
زبعد نبی شد بصیرا نظیرا

کسیرا کہ مہر علی ہست دل
بود ایمن از شرہ مستطیرا

چہ باک است مداح مولا علی را
زیوما عبوسا و آز قمطریرا

سقاہم ز کوثر شرابا طہورا
مبینا زشمسا ولا زمہریرا

بود یطعمون الطعام از لوای شاہ
بمسکین و یتیما اسیرا

به بدخواه اولادِ حیدر خدا گفت — که یدعوا ثبورًا و یصلیٰ سعیرًا

علیؑ اولیا را دلیلِ رهِ حق — علیؑ انبیا را ولیا النّصیرًا

علی ابنِ عمِ محمدؐ رسول است — چو موسیٰ اخی گفت هارون وزیرًا

ز لذّاتِ اطعامِ دُنیائے فانی — علی کرد مختار بردًا سعیرًا

ز تو هست روشن مه و مهر و کوکب — توئی در دو عالم سراجًا منیرًا

ز هر کس که بوئے ولائے تو یابد — ز حالش چه پرسند منکر نکیرًا

ز تو نیست پوشیده احوالِ جانم — که هستی تو الحق سمیعًا بصیرًا

بسملؔ کرم کن علی شاه مردان
مکن در بدر خوار مثل فقیرًا

قیامت کا دن گرچہ دشوار ہوگا — مگر شافع حشر مختار ہوگا

بلاشک وہاں پر وہی یار ہوگا — نکوئی جہان اپنا غمخوار ہوگا

معادل سے تیرِ نگہ پار ہوگا — اگرچہ کماندار دوچار ہوگا

جسے عشق کوئے جنابِ نبی ہے — وہ جنّت پہ مائل نہ زنہار ہوگا

اٹھائیگا لطفِ شرابًا طہورًا — مے عشق سے جو کہ سرشار ہوگا

کمی کی اگر تو نے رشکِ مسیحا — زیادہ یہ بیمار بیمار ہوگا

مجھے خوف خورشیدِ محشر سے کیا ہے — مرے سر پہ نبیوں کا سردار ہوگا

حبیبِ خدا اشرفِ انبیا ہے — ہوا کوئی ایسا نہ زنہار ہوگا

بلائیں اگر آستانہ پہ اپنے
جبین سائی کا لطف بسیار ہو گا

میں لکھتا ہوں اوصاف کوئے محمد
مرا شعر بہتر از اشعار ہو گا

سلائینگے مرقد میں وا ماندہ جسدم
مرا طالعِ خفتہ بیدار ہو گا

طلب گرچہ یثرب میں فرمائیں مولا
ہے مشکل مگر سہل دشوار ہو گا

عذابِ سقر اس سے بھاگیگا کوسون
جو غم میں نبی کے گرفتار ہو گا

دلا جمع کر سکۂ داغِ حسرت
اگرچہ تو مفلس ہے زردار ہو گا

حدیثِ نبی پر جو ثابت قدم ہے
وہ پل پر دوان مثلِ رہوار ہو گا

پناہ اُس سے مانگیگی نارِ جہنم
تو جسکا نہ اے شہ مددگار ہو گا

غزل نعت میں تیری مانند بسمل
لکھیگا وہ جو بسملِ زار ہو گا

عشق وافر ہے اُسکی رویت کا
نور ہے جو چراغِ وحدت کا

رازدان ہے وہی حقیقت کا
رہ نما ہے وہی طریقت کا

آسرا اُس سے ہے شفاعت کا
وہ شفیع ہے تمام اُمت کا

وصف لکھتا ہوں کسکے قامت کا
خوف ہو مجھکو کیا قیامت کا

آئینہ ہوں میں اُسکی صورت کا
پردہ اُٹھ جائے چشمِ حیرت کا

جلد اُسکو دکھا دے یا اللہ
ہے نمونہ جو تیری قدرت کا

اُسکی فرقت میں ہوں سراسیمہ
حال ابتر ہے میری حالت کا

ابرِ گریہ کا وہ ترشح ہے | مینھہ برستا ہے روز کثرت کا
وہ مدیحِ جنابِ باری ہے | عشق ہے دل کو جسکی مدحت کا
اشرف الانبیا حبیب اللہ | دُرج ہے گوہرِ نبوّت کا
خود خدا نے قرآن مین فرمایا | جابجا ذکر اُسکی طاعت کا
اُسکی طاعت خدا کی طاعت ہے | ایسا رُتبہ ہے میرے حضرت کا

قطعہ

ہے محبّو اسی مین بہبودی | دم بھرو آپ کی محبّت کا
مال و زر دیکے حُبِّ حضرت لو | شوق ہے گر حصولِ دولت کا
نقد سودا ہے اِن بیچ کے لو | مال ارزان ہے بیش قیمت کا
اب تو فرصت ہے پھر کہان فرصت | وقت جاتا ہے پھر تو فرصت نہ
جلسۂ بارگاہِ یزدان مین | [illegible] گریہائی قدرت کا
پھیر نہ بازار اور نہ بازاری | داغ رہجائے دل مین حسرت کا

بیٹھ در پر حضور کے چپ ہوکر
شوق بسمل ہے گر زیارت کا

منھ سے اُٹھائے گرچہ وہ پردہ نقاب کا | چھپ جائے چاند حُسنِ رخِ ماہتاب کا
مضمون لکھا جو عارضِ گلگون جناب کا | دیوان بنگیا میرا شیشہ گلاب کا
اے مومنو صراطِ نبی پہ چلے چلو | سیدھا ہے راستہ یہی جنّت کے باب کا

حامی ہو جسکا شافع محشر بروز حشر | کیا فکر واعظا اُسے روز حساب کا
شیدائی ہے جو کوچۂ محبوب حق دلا | بیشک وہ پاسبان ہے جنت کے باب کا
کہدونگا صاف قبر میں منکر نکیر سے | مدّاح ہوں جناب رسالت مآب کا

بسمل حضور کا ہوں پکاروں گا آپ کو
دفتر کھلیگا جس گھڑی میرے حساب کا

نہیں کچھ آج سے شیدا شمیم زلف احمدؐ کا | ازل ہی سے سر بسمل میں سودا ہے محمدؐ کا
[illegible] کو پھول لاتی ہے نسیم گلشن جنت | میں جس دم وصف لکھتا ہوں گل رخسار احمدؐ کا
خیال ایسا ہیں گم عاقل احد احمد پر دے میں | یہ اک رمز معانی ہے معمّا میم احمدؐ کا
حجاب شوق اٹھا طاق ایوان حقیقت سے | ہوا چرچہ جو افلاک پر [illegible] اسکی آمد کا
[illegible] حل مشکل [illegible] | [illegible] کا
[illegible] بات ہے [illegible] | [illegible] محمدؐ کا
[illegible] | [illegible] کا
نہ ہوتا سدِ راہ گر پردۂ اسرار محبوبی | نکھلتا راستہ زنہار ذوالقرنین پر سد کا
غرض کچھ شاعری سے اور نہ مطلب شعر گوئی سے | یہان تو اور ہی کچھ مدعا ہے اپنے مقصد کا
طفیل شافع محشر بچے آفات محشر سے | وگرنہ دیکھتے عاصی تماشا زجر اور رد کا
وہی ہے عارف کامل وہی ہے عابد و زاہد | ہوا جو والہ و شیدا جمال نور سرمد کا
نکیرین آکے پوچھینگے جو مرقد میں تو کہدونگا | مرا آقا محمدؐ ہے میں خادم ہوں محمدؐ کا

تاسف کیون نہ آئے ہند مین رہ کے ای بسمل
عرب مسکن قدیمی ہے ہمارے جدِّ امجد کا

خون کیا ہے جسنے بسملِ سیّدِ ابرار کا
منہہ نہ دکھلائے خدا مومن کو اُس بدکار کا

خیلِ بدکاران سے محفوظ رکھے ذوالمنن
پرتو ادیکھین نہ ہم اُس قومِ بدکردار کا

ہوئے یزیدِ بے حیا جسوقت بیشِ ذوالجلال
دیکھئے کیا حال ہو اُس خالدٌ فی النار کا

آرزو یہ ہے خدایا جیتے جی اور بعد مرگ
مین رہون خادم جنابِ احمدِ مختار کا

جو غمِ حسنین مین دایم رہیگا چشم نم
لطف ہو اُسپر سدا دارین کے سردار کا

ہے غمِ آلِ نبی دل پر مرے بسمل محیط
بند ہونے کا نہین خون دیدۂ خونبار کا

شیفتہ جبسے ہون چشمِ سیّدِ ابرار کا
اور ہی نقشہ ہے کچھ اپنے دلِ بیمار کا

دہیان آجاتا ہے جب اُس شعلہ رخسار کا
دل کا ہوجاتا ہے عالم مرغِ آتشخوار کا

دیکھ پائے گر یہ میری جانکنی کو کوہ کن
جانکر بھی بھول جائے راستہ کوہسار کا

بے خبر قہرِ مسیح اپنے مریضِ عشق کی
ورنہ دم آخر ہوا دم مین ترے بیمار کا

اپنے سوزِ دل سے گر کھینچون مین آہ سرد کو
بند دم کردون ہین منقارِ موسیقار کا

سانپ سا لوٹے نکیون سینہ پہ میرے رات دن
سر مین سودا ہے مرے اُس کاکلِ بلدار کا

حیف اسرارِ خفی ظاہر انا الحق نے کیا
سر کٹایا دار پہ منصور سے سردار کا

نالۂ شامِ جدائی سورشِ گرمِ فغان
اک نیا عالم ہے ہر دم حشر کی رفتار کا

سایۂ نخلِ مدینہ ہے سرورِ جسم و جان | خلد سے بہتر ہے سایہ آپکی دیوار کا
ہون کراماً کاتبین مدّاح اُس بندیکی خاص | جو ثنا گر ہے حبیبِ ایزدِ غفّار کا

شاعرانِ دہر مین یکتا ہے **بسمل** کا کلام
کیون نہو شہرہ زمانے مین ترے اشعار کا

رُکے کیونکر قلم مشقِ بیانِ شکرِ ایزد کا | ازل سے لوحِ دل پر نقش ہے کلمہ محمدؐ کا
جھکائین سرنگون خاکِ کفِ پائے رسالت پہ | طلائی دل کو ہی اکسیر بوسہ سنگِ اسود کا
سنچاٹین ہونٹ کیون اہلِ سخن بزمِ سماعت مین | مذاقِ شعر مین ہے ذائقہ شکرّ تبرزد کا
یہی کہتا اُٹھونگا کنجِ مدفن سے کہ شیدا ہون | محمدؐ کا محمدؐ کا محمدؐ کا محمدؐ کا
یہ کسکے مصحفِ رخ کا تصوّر ہے خداوندا | ہوا ہے مطلعِ قرآن مطلع اُس رخ و خد کا
عنادل کی روش چہچہین ہوجاتی طبیعت ہے | سماں جب یاد آتا ہے گلِ رخسارِ احمدؐ کا
یہی حسرت ہے دل مین اور یہی ارمان ہے سینہ مین | پہنچکر فیصلہ یثرب مین ہو روحِ مقید کا
خبر میری بھی لینا اے مرے آقا مرے مولا | چراغِ صبحدم ہے نفس کی آمد برآمد کا

مین وہ تفتہ جگر ہون دیکھنا بعد از فنا **بسمل**
اُڑیگا سنگ پارہ پارہ ہوکر میرے مرقد کا

جب سے شیدا ہون محمدؐ مصطفےٰ کے نور کا | ہر گھڑی پیشِ نظر غمزہ ہے برقِ طور کا
ہے غمِ دوری سے حال ابتر دلِ رنجور کا | سوجھتا ہے اندنون بسمل کو مضمون دور کا
یہان تلک سوزِ درونی سے جگر آیا اُبل | دلپہ ہوتا ہے گمان اب خوشۂ انگور کا

لے خبر للّٰہ اپنے عاشقِ دلتنگ کی
بیطرح بگڑا ہوا نقشہ ہے اس مہجور کا

دار پر شورِ انا الحق واہ رے تاثیرِ عشق
کیون نہ ہو چرچہ زبانِ عام پر منصور کا

صرفِ اوصافِ رسول اللہ جب ہوتا ہی دل
عرش سے آتا ہے موزون ہو کی مصرع نور کا

حامیٔ بسمل ہو یارب شافع روزِ جزا
جبکہ ہنگامہ بپا ہو حشر مین محشور کا

فرقتِ شاہ مین اسد رجہ مین بیمار ہوا — بچنا دشوار ہوا

وصلِ احمد کا دلِ زار کو آزار ہوا — سخت لاچار ہوا

عشقِ طیبہ کا یہ کچھ دل مین اثر ہے پیہم — اُڑا جاتا ہے قدم

آگے صرصر سے مرے شوق کا رہوار ہوا — برق رفتار ہوا

کس طرح سے نہین اس شوخ کا پکڑون دامن — نہین پاتا ہون امن

بحرِ عصیان کی تلاطم مین گرفتار ہوا — جذب درکار ہوا

موم پتھر ہوا انداز قدم سے شاہا — مرحبا صلِّ علے

معجزہ آپ کے قدمون سے یہ اظہار ہوا — کشف اسرار ہوا

جوشِ وحشت کا تقاضا ہے کہ صحرائے عرب — دیکھیے چلیے بس اب

ہند مین ٹھہرنا دم بھر مجھے دشوار ہوا — عشق سرکار ہوا

چین پاتا نہین دم بھر دلِ بیمار مرا — الطبیب دوسرا

رات دن سینہ مین کاوش کا ہی اظہار ہوا — جینا بیکار ہوا

جسکے قامت کے تصور مین یہ آفت آئی ——— کہ قیامت آئی
حیف صد حیف وہ ابتک نہ خبردار ہوا ——— سینہ دوسار ہوا
لب پہ لبیک ہوا اور روضۂ اقدس کا طواف ——— اور خطا ہووے معاف
جب مین سمجھونگا کہ حاصل حظ دربار ہوا ——— بخت بیدار ہوا
شش جہت مین ہے تری کوس رسالت کی ندا ——— تو ہے محبوب خدا
کلمہ گو تیرا ہر اک کافر و دیندار ہوا ——— لطف غفار ہوا
مجھسے بڑھکر کوئی دنیا مین نہوگا ناشاد ——— کہہ ہون وقف فریاد
ہر گھڑی مثل جرس غم سے سروکار ہوا ——— بے خبر یار ہوا
کوئی بسمل کا سوا تیرے مددگار نہین ——— کوئی غمخوار نہین
جز ترے کوئی بھی اس کا نہ خریدار ہوا ——— دربدر خوار ہوا

## ردیف الباے موحدہ

شہید تیغ نظر ہے یہ بسمل بیتاب ——— سرشک چشم تصور ہے قطرۂ خوناب
فراق سید والا مین دیدۂ پر آب ——— گرا جو آنکھ سے قطرہ ہوا دُر نایاب
ابھی ہو طور کا عالم جہان مین جلوہ نما ——— ذرا بھی وہ رخ پرنور سے اٹھا دے نقاب
شمیم زلف معنبر وہ عرق جسم لطیف ——— خطا ہی دیجئے تشبیہ گر بمشک و گلاب
یہ بوے عطرۂ مصطفےٰ اٹھی عنبر بیز ——— مہک اٹھین بھیٖن گلیان جدہر گزرتے جناب

عجب نہین ہے کہ جنت زمین پہ عود کرے
در حضور ہے طوبے نہم و حسن مآب

جو تشنہ ساقی کوثر ہین کیا عجب انکو
کہ ساقی بنکے پلانے کو لائے کوثر آب

حریصو چھوڑ دو حرص و ہوا کی بندش کو
یہ مستی ہوکے کی ٹٹی ہے یا اولی الالباب

ہوا بندھی نہ سلیمان کی زیر گنبد چرخ
ہزارون چلدئے خیمہ اٹھا کے مثل حباب

گیا ہے اس در دولت سے کب کوئی محروم
سوال عجز نے دست کرم سے پایا جواب

سیاہ ہی غم دگناہ میری صورت شب تار
بری حساب سے رکھنا شہا بروز حساب

ہزارون کشتے تری رہ گزر مین جان جہان
تڑپ رہے ہین پڑے مثل ماہی بے آب

دعا یہی ہے خداوند کارساز جہان
کہ دیکھون روضۂ اطہر جناب عالی جناب

الٰہی بخش دے بسمل کو وہ حرارت عشق
کہ سوختہ ہو جگر جس سے جلکے مثل کباب

روضۂ احمد مرسل پہ بلانا یارب
کعبۂ منزل مقصود دکھانا یارب

جرعۂ شربت دیدار پلانا یارب
تشنگی دل ناکام بجھانا یارب

گو برا ہون کہ بھلا ہون تو مین بندہ تیرا
میرے بگڑے ہوئے نقشہ کو بنانا یارب

طلعت رحمت عالم کا دکھا کر جلوہ
تیزی مہر قیامت کو بجھانا یارب

گوشۂ دامن محبوب خدا ہاتھ مین ہو
ایسے انداز سے محشر مین اٹھانا یارب

کشتی نوح کی صورت بطفیل حضرت
پار بیڑا مرا للہ لگانا یارب

ہجر مین صورت یعقوب ہے حالت ابتر
مجھکو یوسف سے مرے جلد ملانا یارب

سورۂ ملک ہین از مرگ ہو فرحت کا نشان
تنگیِ گور کے صدمہ سے بچانا یارب

سکرت الموت کا صدمہ ہے قیامت کا نشان
اپنے محبوب کا دیدار دکھانا یارب

اُڑکے پہونچے کہین یثرب مین مرا مشتِ غبار
ہند سے صورتِ صرصر ہون روانا یارب

مثلِ گردون مین ہون طوفِ حرم مین مصروف
لب سے لبیک کا جاری ہو ترانا یارب

دل مین بیٹھا ہوا اُلٹا ہے کلیجہ اندوہ
دستِ فرقت کی اذیت سے چھڑانا یارب

سورہ واللیل کا ہر شب ہے دلِ زار مین نقش
مجھکو اُس کاکلِ مشکین مین پھنسانا یارب

سر مین سودا ہو مرے لب پہ ہو نعرہ لبیک
اپنے دربار مین اس دھن سے بلانا یارب

کھل نجائے مرا پردہ کہین رسوائی نہو
بسملِ زار کو رحمت سے چھپانا یارب

## ردیف التاے مثناۃ فوقانی

ہے مدینہ کی ہوا ہمکو ہواے جنت
واعظو تمکو مبارک ہو فضاے جنت

گلشن یثرب و بطحی پہ نظر ہے جنکی
خار ہین اُنکی نگاہون مین گیاہِ جنت

خاکِ پا گرچہ حبیبِ خدا ہاتھ آئے
شوق سے چشمِ تمنا مین لگاے جنت

چاک کر جیب و گریبان کو رہِ یثرب مین
گر طلب ہے تجھے اے جوش قباے جنت

نشۂ عشق محمد مین یہ کچھ ہون سرشار
جامِ کوثر کی طلب ہے نہ غذاے جنت

آئے جس بزم مین اُس نورِ مقدس کا بیان
کیون نہ وہ بزم ہو نوری بضیاے جنت

حکم نازل شبِ معراج ہوا بہرِ حبیب — کہد و رضوان دمِ گلگشت سجائے جنت

کیا عجب اُمتِ احمد کو براہِ تعجیل — پیش قدمی سے مقابلے کو آئے جنت

کوئی اغوائے شیاطین مین آئے توبہ — ایک دانہ پہ جو آدم سے خلائے جنت

بعد مردن نہ ہراسان ہو دلِ عاشقِ زار — ظلمتِ گور مین ہو نور ضیائے جنت

حشر مین شافعِ محشر سے یقین ہے بسمل — صلۂ نعت مین پائے ثمرہائے جنت

## ردیف الثائے مثلثہ

وہ ہے عام اپنی شفاعت کا باعث — جو ہے خاص خاص اُسکی رحمت کا باعث

کتابِ رسالت ختم ہے نبی پر — یہ ہے عین مُہرِ نبوت کا باعث

دلا ہجرِ احمد مین مغموم رہنا — یہ ہے شادمانی و بہجت کا باعث

وہ قامت کہ سایہ نہ تھا جسکا ممکن — قیامت مین ہو وہ شفاعت کا باعث

فلک کب دکھائیگا ہمکو مدینہ — یہ غم ہوگا کس دن مسرت کا باعث

دکھائیگا کیفیتِ جامِ کوثر — محبِ نبی کو محبت کا باعث

شفیع الورے بہرِ بسمل خدایا — بروزِ جزا ہو شفاعت کا باعث

الغیاث اے شمعِ عرفان الغیاث — الغیاث اے نورِ ایمان الغیاث

الغیاث اے ماہِ عرشِ منزلت — الغیاث اے مہرِ دوران الغیاث
الغیاث اے شمعِ بزمِ کُن فکان — الغیاث اے نورِ سبحان الغیاث
الغیاث اے رحمۃٌ للعالمین — الغیاث اے حُسنِ احسان الغیاث
الغیاث اے رونقِ باغِ جہان — بلبلِ گلزارِ یزدان الغیاث
الغیاث اے رہنمائے راہِ عشق — الغیاث اے وصلِ جانان الغیاث
الغیاث اے سایۂ ابرِ کرم — الغیاث اے ظلِّ سبحان الغیاث
الغیاث اے چارۂ بیچارگان — الغیاث اے چارہ فرمان الغیاث
صدمۂ فرقت سے دل بیچین ہے — جان ہے قالب مین پریشان الغیاث
چشمِ وحشت زا ہے جون چشمِ غزال — اپنے سایہ سے گریزان الغیاث
داغِ دل سے بسملِ خستہ جگر — بنگیا سروِ چراغان الغیاث
دیکھیے کب تک پھراتا ہے ہمین — ہند مین گردونِ گردان الغیاث
اب مدینہ مین بُلالیجے حضور — ہو دلِ شیدا کا درمان الغیاث
لمعۂ انوارِ ذاتِ ذوالجلال — اشعۂ مہرِ مرادان الغیاث
دم نکل جائے درِ حضرت پہ گر — مرکے ہو جینے کا سامان الغیاث
ہر زمان اب شیشۂ دل چور ہے — سنگِ فرقت کا ہو درمان الغیاث

خدمتِ مولائی ہو یارب نصیب
بندۂ بسمل ہے نالان الغیاث

## ردیف الجیم معجمہ

سلطانِ اُمم سیّدِ والا شبِ معراج
دریائے کرم گوہرِ یکتا شبِ معراج

ایک دم مین گیا عرش سے بالا شبِ معراج
اُمّت کی شفاعت کا وسیلا شبِ معراج

انوارِ الٰہی کا تجلّا شبِ معراج
کونین کی آنکھون کا ستارا شبِ معراج

تھا مدِّ نظر حق کو بُلانا شبِ معراج
جنّت سے بُراق آپ کو بھیجا شبِ معراج

اِس رُتبہ کو پہونچا نہ پیمبر کوئی ہرگز
حاصل ہُوا حضرت کو جو رُتبہ شبِ معراج

اللہ نے تصدیق ہے محبوب سے پردہ
قرآن سے ثابت ہے نرکھا شبِ معراج

احمد سا کوئی سرورِ ذی جاہ نہ ہوگا
خالق نے بصد شوق بُلایا شبِ معراج

روشن ہین نشان آج تلک عرشِ برین پر
جس جا پہ قدم آپ نے رکھا شبِ معراج

ظاہر مین نظاہر تھا وہ اسرارِ دو عالم
پردہ مین تھا پر کھُل گیا پردہ شبِ معراج

سدرہ سے نہ آگے بڑھے جبریلِ امین تک
پس رہ گئے موسیٰ و مسیحا شبِ معراج

قوسین پہ جا کر ہوا اک دم مین فرو کش
ادنیٰ یہ مقام آپ کا ٹھہرا شبِ معراج

سُن سُن کے صدا آمد و آمد کی ملائک
باہم یہ کھڑے کرتے تھے چرچا شبِ معراج

وہ آئی سواریِ شہِ لولاک لما کی
اکثر نے بہت دور سے تاکا شبِ معراج

اک دھوم ہوئی صلِّ علیٰ صلِّ علیٰ کی
اک شور ہوا صلِّ علیٰ کا شبِ معراج

یہان حسرتِ دیدارِ تجلّی مین تامّل
وہان حال تھا کچھ اور ہی خدا کا شبِ معراج

وصلت میں پیا پے تھا خداوند احد سے | امت کی شفاعت کا تقاضا شب معراج
آقائے جہان عرش پہ جا کر اُتر آیا | ہلتا در زنجیر کو پایا شب معراج

یکجا ہوئے جب طالب و مطلوب تو بیدل
حل ہو گئے معنے فاوحی شب معراج

ہے تصور میں روئے جانان آج | دل ہے کیا غیرت گلستان آج
خانۂ دل میں ہے وہ مہمان آج | رشک جنت ہے کلبۂ احزان آج
لب گلبرگ کے تصور میں | خار ہے سیر باغ رضوان آج
ہو مرتب جو میرا دیوان آج | مُہر ہو خاتم سلیمان آج
وہ اُٹھائیں جو زلف رخ تو کہیں | صبح کا چاک ہے گریبان آج
خواب ہو میں ہون اور تجلی پاک | لطف جب ہے حبیب یزدان آج
صبح محشر میں ہم جتا دینگے | سرد دم کیون ہو مہر تابان آج
فرقت شاہ میں بسان غزال | اپنے سایہ سے ہون گریزان آج
دشت یثرب ہے گلشن بے خار | شیر بکری کا ہے نگہبان آج
تیرا بیمار عشق مرتا ہے | ہے تحیر سے مسیح دوران آج
وہ فدا روضۂ شہ دین ہے | بو لہب ہو تو لائے ایمان آج
تشنہ کامان احمدی کے حضور | پانی پانی ہے آب حیوان آج
دست وحشت کا مقتضا یہ ہے | تنگ مجھپر ہوا گریبان آج

آئینہ دیکھتا ہے منھ اپنا ہے سکندر بھی مجھسے حیران آج

کچھ تو دیکھا ہے عشقِ احمد مین جان دیتے ہین اُسکے خواہان آج

عاشقانِ رسول بسمل زار مثلِ بانگِ جرس ہین نالان آج

میرے رونے مین کچھ تو ہے تاثیر رو دیا تو جو ابرِ نیسان آج

لِلّٰہ الحمد نعت خوانون مین مثلِ داؤد ہون خوش الحان آج

لبِ شیرین کا وصف لکھتا ہون کیا مضامین ہین شکرستان آج

بسمل مصحفِ رُخ کی یاد مین اپنے پیشِ نظر ہے قرآن آج

## ردیفُ الحاے مہملہ

پڑی ہے کشمکشِ چشمِ انتظار مین روح حباب وار کوئی دم ہے جسمِ زار مین روح

یہ حد سے گزرا ہے جوشِ فراقِ شاہِ عرب نہ دل ہے قابو مین اپنے نہ اختیار مین روح

پسِ فنا بھی رہیگا یہ شوق دامنگیر پھریگی حشر تلک اپنی کوئے یار مین روح

عجب نہین کہ کھلے خفتگانِ حشر کی آنکھ طپان رہے جو یونہین گوشۂ مزار مین روح

میسر ہوگی نہ جبتک ہواے یثرب پاک قرار پائیگی ہرگز نہ جسمِ زار مین روح

یہ کسکی زلفِ مسلسل نے گھر کیا دل مین جو کشمکش مین طبع ہے تو انتشار مین روح

وہ خوش نقاب شہ مہرِ شعاعِ جلوۂ طور ہو چاند تار انکیون اُسکی تار تار مین روح

رہینگی واپسِ مُردن بھی شوقِ دیدین چشم
ہوائے خُلد ہو گو اپنی انتظار مین روح

نہ ہاتھ آئیگی جبتک کہ خاکپائے حضور
پھریگی ٹھوکرین کھاتی یونہین غبار مین روح

ہے جسکے ہاتھ مین اعصائے کلمۂ طیّب
ہو پُلصراط سے کب اُسکی انتشار مین روح

یہی دُعا ہے یہی مدعا ہے بسمل زار
کہ اختتام کرے یادِ کردگار مین روح

قدِ حضور کے سایہ کو سیم و زر کی طرح
نظر مین اہلِ نظر نے رکھا نظر کی طرح

فراق جنبشِ انگشتِ سروری دیکھو
دو لخت سینہ ہوا اگردہ قمر کی طرح

دلِ حبیب کو رعشہ ہوا شبِ معراج
جلالِ باری سے مہرِ دمِ سحر کی طرح

عبث پھرون تری فرقت مین غم سے بھریالوس
قضا کا ہاتھ مین کاسے خضر کی طرح

خیالِ کُربتِ دوزخ فشان معاذ اللہ
لرز رہا ہے جگر شعلہ و شرر کی طرح

کبھی نہ ہونگے سبکدوش منکر مولد
پھرینگے زیرِ گران بار گاوخر کی طرح

ہو لاکھ عابد و زاہد بدون شافعِ حشر
نہ پوچھے کوئی ہنرور کو بے ہنر کی طرح

سرِ عدو نہ جھکے کیونکہ بر محفل
ہوا ہے زیر بھی غالب کہین زبر کی طرح

اُٹھائیگا وہی جنت کا لطف اے بسمل
جو راہِ حق مین جھکے شاخِ پُرثمر کی طرح

## ردیف الخائے معجمہ

ذکرِ احمد میں بسر ہوتی ہے تقریر کی شاخ
ہم ازل ہی سے لگا لائے ہیں تحریر کی شاخ

ثمر آور ہے سدا غافلو تقدیر کی شاخ
سرنگون رہتی ہے تقدیر سے تدبیر کی شاخ

سر فرو کیونکہ نہو مسندِ بے پیر کی شاخ
قلم ہوتی ہے یہان نخلِ عنا گیر کی شاخ

فرقتِ شاہ مین رو رو کے سحر ہوتی ہے
یا رو اچھی تو رہی نالۂ شب گیر کی شاخ

جو مقدر کا نوشتہ ہے نہین مٹ سکتا
پیش جاتی نہین تقدیر سے تدبیر کی شاخ

ڈر خدا کا نکیا سبطِ پیمبر کے لئے
حیف اعدا نے لگائی جو یہ شمشیر کی شاخ

کب نسیمِ درِ ہوا چمنِ حسن دکھاتے
کب کھلے پھیلیگی یارب مری [illegible] کی شاخ

وحشیِ یثرب و بطحی ہون تقاضا کیا ہے
پائے مجنون سے بڑھاؤ نہ یہ زنجیر کی شاخ

امتِ شافعِ محشر تو ہون لیکن بسمل
خوف یہ ہے کہین لگ جائے نہ تعزیر کی شاخ

## ردیف الدال مہملہ

مطلوبِ ربِّ عالم سلطانِ ما محمد
معمورِ عرشِ اعظم سلطانِ ما محمد

اے اسمِ اسمِ اعظم سلطانِ ما محمد
وے مدعائے عالم سلطانِ ما محمد

اے عظمتِ الٰہی وے شوکتِ خدائی
اے نورِ نورِ اکرم سلطانِ ما محمد

اے سرورِ دو عالم وے خسروِ معظم
اے فخرِ فخرِ آدم سلطانِ ما محمد

اے نورِ نورِ مطلق وے دیدِ دیدۂ حق
اے شانِ شانِ اعظم سلطانِ ما محمد

اے دستگیرِ امت و شافع قیامت | اے پاسدارِ ماتم سلطانِ ما محمدؐ
اے بلبلِ خوش الحان اے عندلیبِ یزدان | اے خوش بیانِ اقدم سلطانِ ما محمدؐ
ہر قدسیانِ عرشین ہر عرشیان بتزئین | نغمہ سرا ہیں باہم سلطانِ ما محمدؐ
زیرِ لوا بہ محشر حاضر ہو یہ ثنا گر | وردِ زبان ہو پیہم سلطانِ ما محمدؐ
شوقِ نظارہ ہر پل کرتا ہے دلکو بیکل | اے جانِ جانِ عالم سلطانِ ما محمدؐ
در دوری ہے انکی نالان بشکلِ بلبل | گریان ہوں مثلِ شبنم سلطانِ ما محمدؐ

بسمل نحیف بیدل زخمی ہے مثلِ بسمل
اے رشکِ ابنِ مریم سلطانِ ما محمدؐ

الٰہی بہ لطفِ لقائے محمدؐ | الٰہی بہ فیضِ ولائے محمدؐ
مجھے اپنا جلوہ دکھائے محمدؐ | مجھے اپنا شیدا بنائے محمدؐ
مجھے اپنے در پر بلائے محمدؐ | مرا غنچۂ دل کھلائے محمدؐ
مجھے جامِ الفت پلائے محمدؐ | مرے دل کی آتش بجھائے محمدؐ
نہیں آج سے کچھ فدائے محمدؐ | ازل ہی سے ہوں مبتلائے محمدؐ
مرا طالع بیدار ہو خفتہ بختی | اگر خواب میں میرے آئے محمدؐ
مہ و خور خجل ہو کے منہ کو چھپائیں | اگر رخ سے پردہ اٹھائے محمدؐ
بتاؤں میں کحل البصرائے بصیرو | میسر ہو گر خاکپائے محمدؐ
محمدؐ کا دشمن ہے دشمن خدا کا | خدا کی ولا ہے ولائے محمدؐ

بچھاؤن نکیون نہ زیرِ پا اپنی آنکھین — مرے دل مین تشریف لائے محمدؐ

ازل سے وظیفہ مقرر ہے اپنا — ثنائے محمدؐ ثنائے محمدؐ

محمدؐ نہ ہوتے تو کچھ بھی نہ ہوتا — ہوا ہے یہ سب کچھ برائے محمدؐ

غلامانِ احمدؐ بروزِ قیامت — کھڑے ہونگے زیرِ لوائے محمدؐ

منادی ہو خود حشر مین شورِ محشر — وہ آئے وہ آئے وہ آئے محمدؐ

جہان مین ہو شق القمر آشکارا — گر انگشت اپنی ہلائے محمدؐ

کیا نور سے اپنے پیدا خدا نے — خدا کی ضیا ہے ضیائے محمدؐ

پئے غسل لائے امین آبِ کوثر — یہ رتبہ ہے کسکا سوائے محمدؐ

یہ ہم جب تلک جان و تن ہین الٰہی — رہے سر مین میرے ہوائے محمدؐ

بلالین بس اب آپ ہندوستان سے — مری آرزو بھی برآئے محمدؐ

اے کفش برداری کیجے عنایت

بسمل بھی ہے خاکِ پائے محمدؐ

نورِ جمالِ مصطفےٰ صلِّ علیٰ محمدٍ — شانِ خدائے کبریا صلِّ علیٰ محمدٍ

تاج و تاجِ اولیا صلِّ علیٰ محمدٍ — فخرِ کلاہِ انبیا صلِّ علیٰ محمدٍ

ماہِ عجم مہرِ عرب عالی نسب اُمّی لقب — محبوبِ حق خاصِ خدا صلِّ علیٰ محمدٍ

شمس الضحیٰ بدر الدجیٰ صدر العلیٰ نور الہدےٰ — کہف الوریٰ ظلِ ہما صلِّ علیٰ محمدٍ

آدم سے تا عیسےٰ نبی مشتاق ہین تیرے سبھی — اے دلبرِ نازک ادا صلِّ علیٰ محمدٍ

اے راکبِ دوشِ فلک وے رونقِ حور و ملک
زینت دہِ عرشِ علیٰ صلِّ علیٰ محمدٍ

در پر ترے اے جانِ من جھکتے ہین مثلِ یاسمن
سلطان سے تا بینوا صلِّ علیٰ محمدٍ

تو مصدرِ انعام ہے تو مظہرِ اکرام ہے
اے منبعِ جود و سخا صلِّ علیٰ محمدٍ

کیون شوقِ نظارہ نہو کیون سینہ صد پارہ نہو
جب آپ فرمائے خدا صلِّ علیٰ محمدٍ

محبوبِ حق جلّ و علا یاسین ہے جسکی ثنا
آیا ہے دل اُس پر مرا صلِّ علیٰ محمدٍ

اے رحمة للعالمین وے حامیِ اندوہگین
جلوہ مجھے اپنا دکھا صلِّ علیٰ محمدٍ

حور و ملک جنّ و بشر ارض و سما شمس و قمر
سب ہین ترے اُپر فدا صلِّ علیٰ محمدٍ

قربان اسیجانِ جہان طفل و مہا بے تکان
تصدیق کو لائے سبھا صلِّ علیٰ محمدٍ

اعجاز سے خالی نہین کو تیرا شاہدین
جسنے سنا فوراً کہا صلِّ علیٰ محمدٍ

تاکید ہے اے مومنو جب نام حضرت کا سنو
فوراً پڑہو صلِّ علیٰ اصلِّ علیٰ محمدٍ

بسمل کی ہے یہ التجا اے خالقِ ارض و سما
ہو وردِ لب صبح و مسا صلِّ علیٰ محمدٍ

بیان کس سے ہو شایانِ محمدؐ
خدا کی شان ہے شانِ محمدؐ

خدا خود ہے ثنا خوانِ محمدؐ
خدا خود ہے نگہبانِ محمدؐ

رہیگا تا ابد روشن جہان مین
چراغِ طاقِ ایوانِ محمدؐ

ہے ادنیٰ معجزہ شق القمر کا
وہ والاشان ہے شانِ محمدؐ

جو ہین باغِ شریعت مین سرافراز
وہی ہین سرو بستانِ محمدؐ

ابو بکر و عثمان و حیدر — یہ ہین شمعِ شبستانِ محمدؐ
بہائے چشمِ گریان نے دُرِ اشک — جب آئے یاد دندانِ محمدؐ
نہ ہو کیون خونِ دل آنکھون سے جاری — لگا ہے تیر مژگانِ محمدؐ
اُنہین خورشیدِ محشر سے خطر کیا — جو ہونگے زیرِ دامانِ محمدؐ
مجھے دو جبین مرقد مین نکیرو — مسلمان ہون ثنا خوانِ محمدؐ
مِرا مُنہ اور ثنائے شافعِ حشر — یہ لطفِ حق ہے احسانِ محمدؐ
بحقِ احمدِ مختار مختار — دکھائے جلد ایوانِ محمدؐ

الٰہی بخش بسمل کے معاصی
یہ عاصی ہے ثنا خوانِ محمدؐ

رسولِ خدا ہے ہمارا محمدؐ — ولی الولا ہے ہمارا محمدؐ
ہوا عرش ممتاز جسکے قدم سے — وہ صدر العُلیٰ ہے ہمارا محمدؐ
خدا اُسکا عاشق وہ عاشق خدا کا — وہ نازک ادا ہے ہمارا محمدؐ
ہمین کیون نہ ہو ناز بخشش پہ اُسکی — حبیبِ خدا ہے ہمارا محمدؐ
زمین و زمان اُسکے ارشادران ہین — وہ فرمان روا ہے ہمارا محمدؐ
لقد جاءکم خاص ارشادِ حق ہے — عظیم السخا ہے ہمارا محمدؐ
ہے اعجازِ شق القمر آشکارا — وہ معجز نما ہے ہمارا محمدؐ
ہوا شان مین جسکی قرآن نازل — وہ شانِ خدا ہے ہمارا محمدؐ

چھپے جسکے سایہ مین خورشید محشر
وہ صاحب لواہی ہمارا محمدؐ

ترا سنگِ در اور بندہ کا سر ہو
یہی مدّعا ہے ہمارا محمدؐ

ہمین فتنۂ حشر سے خوف بسملؔ
شفیع الورا ہے ہمارا محمدؐ

## ردیف الدّال معجمہ

اسمِ احمد ہے [illegible] کا تعویذ
دل نشین کیون نہ ہو محبوبِ احد کا تعویذ

نقشِ دل عشقِ [illegible] سند کا تعویذ
ہم ازل ہی سے لکھا لائے ابد کا تعویذ

رائیگان [illegible] گئی آخر کار
کارگر کچھ نہ ہوا بغض و حسد کا تعویذ

خاتمِ مہرِ سلیمان کو بھی تسخیر کرے
اسمِ احمد ہے ولا ایسی سند کا تعویذ

جیتے جی نقش ہے کلمۂ طیب دل پہ
بعدِ مُردن ہو سرِ کُنجِ لحد کا تعویذ

جہل بیکار نے بوجہل کو بیکار رکھا
پاتا کس طرح سے بخشش کی سند کا تعویذ

ہے کلیدِ درِ ہر کارِ اہم اے بسملؔ
حرزِ جان کیجئے اسمائے احد کا تعویذ

## ردیف الرائے مہملہ

مثلِ گردون ہون مطوّف پہلے بیت اللہ پر
پھر جبین سائی کرون بیت رسول اللہ پر

ہون تصدق جسقدر اُس شاہ عالیجاہ پر | منکشف ہے حالِ دل میرا مرے اللہ پر
ہے معطر اُسکی بوئے عشق سے اپنا دماغ | سرنگون ہین مُشک و عنبر جسکی گردِ راہ پر
گر فلک پہونچائے یثرب مین تو بر آئین مراد | نقش بنجاؤن دربیتِ رسول اللہ پر
دم کے دم مین اُڑکے پہونچون منزلِ مقصود پر | کاش بازو مین لگادے گر مرے اللہ پر
ہاتھ اُٹھا سینہ سے ہی دردِ نبی دل مین طبیب | بوجھ ہے ترکِ ادب رکہنا کلام اللہ پر
خوش نصیبی اسکو کہتے ہین ہوئے مبعوث آپ | کُہل گیا رستہ ہدایت کا ہر اک گمراہ پر
لختِ دل شاخِ مژہ پر مثلِ گُل آنے لگے | آئیگا پہل کب الٰہی میری شاخِ آہ پر
اُس جبینِ پاک سے یون جلوہ گر ہے نورِ صاف | شمعۂ النور ہے روشن گویا بیت اللہ پر
گر قطرائے عرق روئے پاک دکھلائین حضور | چاند تارا ہو نمایان حُسنِ مہر و ماہ پر
آہ و نالہ سے ہے میرے آسمانون پر خروش | جان سے جاتے ہین ملایک میری نالہ و آہ پر
یون جلی حرفون مین ہے نامِ نبی دل پر رقم | ہون مُجلا حرف جون لوحِ کلام اللہ پر
عشقِ احمد کا تصدق ہو دمِ نعتِ نبی | پہول جہڑتے ہین لبِ بسمل سے بسم اللہ پر

رکھ نظر اللہ پہ بسمل نہ ہو خاطر ملول
کار مشکل سہل ہون سب تیرے خاطرخواہ پر

عندلیبِ چمنِ مدحتِ مولا ہو کر | کیون نہ چہکون صفِ وصاف مین گویا ہو کر
میرے یوسف مین ترا عاشقِ شیدا ہو کر | کیون نہ بیٹھون ترے رستہ مین زلیخا ہو کر
چل نسیمِ سحری جانبِ بطحا چل بہی | اُڑ چلون مین بہی ترے ساتھ مین تنہا ہو کر

اے صبا جون خس و خاشاک ٹھکانا کیا ہے
پڑ رہین گے کہین اُس راہ مین تنکا ہو کر

زاہد و جستجوئے کوثر و تسنیم عبث
مست صہبائے ولائے شہِ والا ہو کر

جز ترے ختمِ رسل چشم زدن مین یونکون
آگیا فرش پہ پھر عرشِ معلا ہو کر

کب تلک زیرِ فلک تیغِ تبسم کا شہید
تڑپیے یون صورتِ بسمل ترا شیدا ہو کر

اُمتی اُمتی محشر مین پکارینگے جب آپ
پائے اقدس کو چمٹ جاؤنگا سایہ ہو کر

یہ وہ اسرار نہین جسکی تلافی ممکن
سر سے جاتا ہی کوئی زلف کا سودا ہو کر

کم نصیبی کوئی اِس سے بھی زیادہ ہو گی
دُور خدمت سے رہے خادم مولا ہو کر

آپکی شان کی شُہرت ہی کہے دیتی ہے
وَرَفَعنَا لَكَ ذِكرَكَ کا خلاصہ ہو کر

خود کہینگے مجھے مدّاحِ پیمبر ہے نکیر
جب پڑھون نعتِ نبی قبر مین بیٹھا ہو کر

ہند مین شاہِ عرب یون رہے بسمل بیدل
خادمِ بارگہِ حضرتِ والا ہو کر

## ردیف الزاے معجمہ

زندگی خاک بسر کی تہِ افلاک ہنوز
دورِ گردون نے رکھا جون خس و خاشاک ہنوز

پھرتے ہین بے سر و سامان تہِ افلاک ہنوز
ہم بگولے کی طرح سر پہ لئے خاک ہنوز

پردۂ چشمِ تمنّا نہ اُٹھا حیف صد حیف
روضۂ پاک نہ دیکھا شہِ لولاک ہنوز

ہم بھی سودائیِ محبوبِ خدا کہلاتے
دستِ وحشت نے گریبان نکیا چاک ہنوز

خضر کو راہ نہ ملی پی لیا گو آبِ حیات
ہجر احمد میں جئے بھی تو جئے خاک ہنوز

طُرفۃُ العین میں سدرہ سے بھی آگے پہنچا
ایسا دیکھا ہے کہیں توسنِ چالاک ہنوز

فرقتِ یثرب و بطحیٰ ہے گوارا کس کو
کیوں جنوں کیوں نہ گریباں کیا چاک ہنوز

کہدے اُس فخرِ مسیحا سے یہ لِلّٰہ کوئی
تیرا عاشق تیرا بسمل ہے جگر چاک ہنوز

گر کے مقتل میں دمِ قتل کہا شہ نے کہ آ
میں تو حاضر ہوں تو حاضر نہیں سفاک ہنوز

زیبِ تن کسنے کی سبطین پیمبر کے سوا
آئی ہے کسکے لئے خلد سے پوشاک ہنوز

وائے ناکامی کہ دیدار سے ناکام کہا
کشتۂ غم ہی رہا یہ دلِ غمناک ہنوز

ہوئے نخچیر شہنشاہِ عرب بسمل زار
خوبیٔ بخت رہا بستۂ فتراک ہنوز

## ردیف السّین معجمہ

رائیگاں عمر ہوئی ساقیِ کوثر افسوس
جامِ وصلت نہ ہوا ہائے میسر افسوس

آپکا ہو کے رہوں ہند میں پابندِ خیال
میرے آقا میرے مولا میرے سرور افسوس

مرگ پر اپنے نہ آئے مجھے رونا کیونکر
ماتمِ حسرتِ دیدار ہے سر پر افسوس

قاصدِ اشک بھی پہونچے نہ درِ مقصد تک
میری قسمت کا لکھا میرا مقدر افسوس

قافلے پہنچ چکے روضۂ اقدس کے حضور
میں رہا حلقۂ زوّار سے باہر افسوس

دونوں ہاتوں سے جو ملتا ہوں کلیجہ اپنا
دستِ افسوس کو آتا ہے جگر پر افسوس

ہو چکے سیر مئے وصل سے قسمت والے
تو تڑپتا ہی رہا بسملِ احقر افسوس

اے خالقِ جن و بشر فریاد رس فریاد رس
ای مالکِ ہر خشک و تر فریاد رس فریاد رس

اے خالقِ بادِ سحر و میوہ جد برگ و شجر
ای صاحبِ شاخ و ثمر فریاد رس فریاد رس

تو خالق و خلّاق ہی تو رازق و رزّاق ہے
در سے ترے جاؤن کدھر فریاد رس فریاد رس

تو تو عظیم الشان ہے تو تو بڑا رحمان ہے
ہر سمت ہے تیرا اثر فریاد رس فریاد رس

ہر شے مین آتا ہے نظر کیا ذرہ کیا شمس و قمر
سب مین تو ہی ہے جلوہ گر فریاد رس فریاد رس

ای بادشاہِ نکتہ دان وے واقفِ رازِ نہان
للہ کر مجھ پر نظر فریاد رس فریاد رس

اب حد سے گزرا ہے محن سوزان ہے دل بریان ہے تن
گریان ہون مثلِ ابرِ تر فریاد رس فریاد رس

وحشت نئی ہے ہر زمان گم ہون بسانِ بے نشان
حیران ہون جاؤن کدھر فریاد رس فریاد رس

مونس نہین ہمدم نہین واقف نہین محرم نہین
کس سے کہون حالِ جگر فریاد رس فریاد رس

ہے صفحۂ دل پر رقم انعام تیرا ایک قلم
مشکور ہون شام و سحر فریاد رس فریاد رس

سب کا تو ہی ہے مدعا سلطان سے تا بینوا
سب ہین ترے دستِ نگر فریاد رس فریاد رس

عرصہ سے ہون اے دادرس نعرہ کنان مثلِ جرس
اب جلد لے میری خبر فریاد رس فریاد رس

گو ہون فقیر و بینوا پر ہون تو مین بندہ ترا
مجھکو پھرا مت دربدر فریاد رس فریاد رس

ہر لحظہ ہر صبح و مسا ہر دم یہی ہے التجا
ہو سیدھے رستہ پر گزر فریاد رس فریاد رس

ہون بحرِ عصیان مین پڑا کر پار تو بیڑا مرا
کشتی ہی اب ہے زیر و زبر فریاد رس فریاد رس

دل کی جو کچھ ہی آرزو روشن ہے تجھپر ہو بہو | اے سرورِ عالی قدر فریادرس فریادرس

بسملؔ نحیف خستہ جاں اے بادشاہ دوجہاں
در سے ترے جائے کدہر فریادرس فریادرس

## ردیف الشین معجمہ

واعظ سُنا نہ دوزخِ عبرت فزا کا جوش | دل میں ہے عشقِ الفتِ خیرالورا کا جوش
محشر میں آپ صرفِ شفاعت ہوں جس گھڑی | اُس وقت دیکھ لینا حبیبِ خدا کا جوش
اک ضرب سے گرا دیا کوہِ گراں کو خاص | مشہور عام ہے شہِ خیبر کشا کا جوش
اُمت کو دیکھتے تھے کبھی نانا جان کو | تقسیم ہی رہا شہِ کرب و بلا کا جوش
اک حشر اور برسرِ محشر ہو آشکار | بنتِ نبی کو آئیگا جب خونبہا کا جوش
مجھ ناتوان کو سیلِ الم سے بچائیو | مشہور ہے حضور کے لطف و عطا کا جوش
کیا جانے کیا ہوا دلِ مضطر کا اضطراب | کیوں نارسا رہا مری آہِ رسا کا جوش
پہونچی نہ میری خاک مدینہ میں حیف حیف | گرد و غبار ہی رہا بادِ صبا کا جوش
جوشِ جزا میں جز ترے فریادرس ہو کون | کو جوش زن ہو مدعی و مدعا کا جوش
ٹہرا اے پائے حشر بھی چلیسے دم عبور | جبتک نہ رہبری کرے اُس رہنما کا جوش

فرش زمین سے بسملؔ خستہ کو ہے تکان
عرشِ علا پہ لے اُڑا اصلِ علی کا جوش

# ردیف الصاد مہملہ

دِلا یوں تو ہیں سارے انبیا خاص
مگر خاصوں میں ہیں خیر الوریٰ خاص

جسے ہے عشق محبوبِ خدا خاص
وہی بندوں میں ہے بندہ دِلا خاص

مری آنکھیں ہوں روشن مثلِ خورشید
نظر آئے جو وہ نورِ خدا خاص

جو بیمارِ محمدؐ مصطفےٰ ہیں
مدینہ خاص ہے اُن کی دوا خاص

الٰہی کب بر آئے گی تمنّا
کب حاصل ہوگا اپنا مدّعا خاص

تپ سوزِ دروں نے پھونک ڈالا
کلیجہ جلکے خاکستر ہُوا خاص

خیالِ جُنبشِ مژگاں ہے ہر دم
مُشبّک ہے شہا سینہ مرا خاص

کھُلے اُسپر نہ کیوں علم لدُنّی
دبستاں جسکا ہو عرشِ عُلا خاص

خدا سے بخشوا لینا خدارا
زباں پر آپ کی ہے فیصلہ خاص

گنہگارانِ اُمت کا وسیلہ
ہے ختم المرسلین خیر الوریٰ خاص

ہوا وہ داخلِ جنت سند ہے
کہ جسنے آپ کا کلمہ پڑھا خاص

کہوں گا عام جلسہ میں خدا سے
محمدؐ ہے ہمارا پیشوا خاص

بجھائے آتشِ دل کو خدایا
عنایت ہوں وہ رحمت کی گھٹا خاص

وہ یوم وصل جاناناں ہے واعظ
جسے کہتے ہو تم روزِ جزا خاص

بُلالو روضۂ اقدس پہ مولا

یہی بسمل کی ہے اب التجا خاص

## ردیف الضاد معجمہ

فیضِ ازل ہے حضرتِ خیرالورا کا فیض
روشن ہے مثلِ ماہ حبیبِ خدا کا فیض

دنیا کا طشت دین کی دولت سے پُر کیا
زر ریز ہے حضور کے لطف و عطا کا فیض

آتا عدم سے کوئی نہ ہرگز وجود میں
ہوتا نہ درمیان اگر اُس دلربا کا فیض

جاری ہے چشمہ کلمۂ طیّب کا ہر طرف
پھیلا ہے شش جہت میں نبی الورا کا فیض

انسان کیا فرشتے بھی ہوتے ہیں مستفیض
فخرِ عوام ہے درِ شاہِ ولا کا فیض

قایل اُلوہیت کا نہ ہوتا کوئی بشر
حایل نہ ہوتا گر جو رسولِ خدا کا فیض

جب خفتگانِ حشر اُٹھیں فرشِ خواب سے
اُسوقت دیکھ لینا شفیعِ الورا کا فیض

انسان بھی زُمرۂ ملکوتی میں ہیں شمار
اللہ رے بزمِ مولدِ خیرالورا کا فیض

بسمل ترا کلام بھی کیا خوش کلام ہے
تحقیق ہے حضور کے وصفِ ثنا کا فیض

## ردیف الطائے مہملہ

یادِ رُخِ نبی سے ہی ہر آن غم غلط
شغل اپنا ہے تلاوتِ قرآن غم غلط

کب آئیگی وہ ساعتِ خوش گام منتقال
کس روز ہو گا ای شہ ذیشان غم غلط

گلگون ہے داغ ہجر نبی سے دل و جگر
کافی ہے اپنے پاس یہ سامان غم غلط

آجائین گر وہ خلوتِ دل مین روا روی
بنجلے پھر تو کلبۂ احزان غم غلط

ہمدم نہ غمگسار نہ مونس نہ دل نواز
پھر کہیئے کس طرح سے ہو ایجان غم غلط

مین اُس نسیمِ گلشنِ خوبی پہ ہون نثار
فرمایا جسکو آپ نے ریحان غم غلط

جنت کہون بہشت یا باغِ ارم کہون
ازبس ہے روضہ روضۂ رضوان غم غلط

تسخیر کر شہا مجھے سحرِ حلال سے
ہوتا نہین ہے اب کسی عنوان غم غلط

قطرہ جو ٹپکے فرقتِ احمد مین آنکھ سے
بیشک بنے وہ لولو و مرجان غم غلط

لکھتا ہون وصفِ رسولِ سلطانِ دین پناہ
ہو کیون نہ یک قلم مرا دیوان غم غلط

کرتے ہین بزمِ حمد و ثنا مین بہ شوق و ذوق
**بسمل** ترے سخن سے سخندان غم غلط

## ردیف الظائے معجمہ

طرب افزا ہی توصیفِ رخِ بدر الدجیٰ واعظ
ترنم خیز ہے ذکر محمد مصطفےٰ واعظ

سراپا نور اور پھر نور کے سانچے مین ڈھلا ہی
وہ اک آئینۂ حیرت ہے جسمِ دلربا واعظ

خیالِ کربتِ دوزخ تفکر عیش جنت سے
مین ہون محو تماشاے جمالِ مصطفےٰ واعظ

تصدق اُس لبِ معجز نما پر جسنے دم بھر مین
کہ اک انگشت سے مہتاب کے دو ٹکڑے کیا واعظ

احاطہ آپکے اخلاق وافر کا نہین ممکن
حدودِ اربعہ نے گو اطراف مین حاطہ کیا واعظ

عدم سے کوئی بھی آکر نہ پھرتا بزم ہستی مین
عیان ہے شاہد و مشہود باہم دونون یکتا ہین
سراپا درد ہون اور تپ یہ دردِ نہانی ہے
نہی کے دیکھنے والون مین ہون جیسا ویسا ہون
ہمین اُسکا وسیلہ ہی حبیبِ حق صفت جسکی
ہوا ئے شرب و بطحی انی جس دل مین سرایت کی
کہین تلخی محشر بھی ہمین قند مکرر ہو

نہ ہوتا گرچہ حایل عشق محبوبِ خدا واعظ
خدا کا ہی کوئی ثانی نہ ہمسر آپ کا واعظ
کسکتا ہی جگر مین خار عشق مصطفے واعظ
غلامان ہمیبر ہون مجھے سمجھا ہے کیا واعظ
شفیع عاصیان خیر الورا صاحب لوا واعظ
خوش آیگی اُسے ہرگز نہ جنت کی ہوا واعظ
دو بارا پھر تو الطافِ محمد کو سنا واعظ

اسی زلفِ معنبر کا دل بسمل مین سودا ہے
کہ جسکی وصف مین واللیل ہے جلوہ نما واعظ

## ردیف العین مہملہ

شفیع الورا ہے ہمارا شفیع
حبیبِ خدا ہے ہمارا شفیع
سرا سے علا تک ہے روشن بیان
مدارج مراتب مین بعد از خدا
وہ ہے شمعِ اوجِ وحدت کا نور
لقد جاءکم جسکا شانِ نزول

ولی الولا ہے ہمارا شفیع
شہِ دوسرا ہے ہمارا شفیع
وہ بدر الدجی ہے ہمارا شفیع
علی العلا ہے ہمارا شفیع
ضیاے خدا ہے ہمارا شفیع
وہ صاحب لوا ہے ہمارا شفیع

ہمین ظلمتِ پُل سے لغزش کیا ہو — سراجِ ہُدا ہے ہمارا شفیع
جو معراجکی شب گیا عرش پر — وہ صدر العُلیٰ ہے ہمارا شفیع
لیا جسکو آغوشِ رحمت نے تھام — وہ رمزِ دنیٰ ہے ہمارا شفیع
نہ ہو کنزِ مخفی پہ کیون ہمکو ناز — یہ مضمون کُھلا ہے ہمارا شفیع
ہُوا جسکا ثانی نہ ہو گا کوئی — وہ ذاتِ خدا ہے ہمارا شفیع
ہے ابتک درِ کعبۂ فیض وا — کریم السخا ہے ہمارا شفیع

عذابِ قیامت سے بسمل ہراس
ہمین فکر کیا ہے ہمارا شفیع

## ردیف الغین معجمہ

یہانتک فراقِ سیدِ عالم مین کھائے داغ — سینہ مین کوئی جا نہین خالی سوائے داغ
تسکینِ غم حضور مین کس کس کو دیجئے — جانِ مبتلائے غم ہے جگر مبتلائے داغ
اے چشم سیلِ اشک سے دلکو بچائیو — اے گریہ دیکھنا کہین یہ بجھ نجائے داغ
داغِ متاعِ عشقِ نبی سے ہے دل غنی — الفقر کچھ طلب نہین دلکو سوائے داغ
چمکینگے جون ثوابت و سیارہ حشر مین — روشن ہے ہم پہ خوب جو ہے مدعائے داغ
کیونکر نہ چشمِ شوق سے افشائے راز ہو — لالہ کی شکل کوئی کہانتک چھپائے داغ
پہونچا رسولِ پاک کی خدمت مین مثلِ برق — بہر خدا ہو تو ہی دلا رہنمائے داغ

بسمل بسانِ مہرِ چراغاں ہے یا نبی
پہلو میں جا کے غم ہے نہ سینہ میں جائے داغ

## ردیف الفائے معجمہ

حبیبِ پاک شہِ تاجدار کی تعریف
خدا سے پوچھیے اُس ذی وقار کی تعریف

نظر سے اہلِ نظر دیکھیں معنیٔ لولاک
سُنائی یار نے کس درجہ یار کی تعریف

زمیں سے عرش پہ اور عرش سے بعالمِ پاک
ہوائے شوق ہے اُس شہسوار کی تعریف

کلیدِ قفلِ اہم ہے یہ عزِ خاص الخاص
ہے فخرِ عالم شہِ افتخار کی تعریف

یہ شوقِ صرفِ صفت کیوں نہ ہوں عباد اللہ
نبی کا وصف ہے پروردگار کی تعریف

وہ نورِ شمعِ ہدایت ہے بزمِ موجودات
کلامِ پاک میں حق نے پکار کی تعریف

ہے زلف سورۂ واللیل والضحیٰ عارض
کرشمہ ساز ہے لیل و نہار کی تعریف

وہ روضہ روضۂ اقدس ہے عاشقانِ رسول
بہارِ خلد کی جس پر نثار کی تعریف

ہزاروں اشقیا اعدائے دین گئے تہِ تیغ
علی سے پوچھے کوئی ذوالفقار کی تعریف

نبی کی زلفِ معنبر کے روبرو ہے خطا
جو لوگ کرتے ہیں مُشکِ تتار کی تعریف

حضورِ دل سے ہو مصروفِ حمد اے بسمل
بشر پہ فرض ہے پروردگار کی تعریف

## ردیف القاف معجمہ

بیچین کر رہا ہے طبیعت غمِ فراق
تڑپا رہا ہے دلکو یہ حضرتِ غمِ فراق

گہہ یاس گہہ ہراس گہے نالہ گہہ فغان
کیا کیا اُٹھا رہا ہے قیامت غمِ فراق

اے جذب ہو تو ہی دلِ بسمل کا چارہ جو
کبتک رہے یہ زیرِ مصیبت غمِ فراق

از بس خدنگِ عشقِ نبی ہے مذیق تر
پیوست ہی جگر میں یہ لذّت غمِ فراق

یارب کب ہوگا بسمل جانباز کامیاب
کس روز پائیگا یہ ہزیمت غمِ فراق

## ردیف الکاف مہملہ

وہ نقابِ رُخِ پُر نور اُٹھائیں کبتک
دیکھیے جلوۂ دیدار دکھائیں کبتک

منتظر ہوں درِ اقدس پہ بُلائیں کبتک
قم باذنی کی صدا ہمکو سُنائیں کبتک

لب پہ ٹھہرا تو لیا جانِ حزیں کو لیکن
وہ عیادت کو مگر دیکھیے آئیں کبتک

شہرۂ آفاق ہوا چاہ کا میری چرچہ
مثلِ منصور انا الحق کو چھپائیں کبتک

عشقِ احمد میں خداوندِ احد صورتِ قیس
دھجیاں جیب و گریبان کی اُڑائیں کبتک

پھونک ڈالا تپِ ہجران نے تہہ چرخِ کہن
ابرِ رحمت میری آتش کو بجھائیں کبتک

طور پر حضرتِ موسیٰ کو غش آیا جس سے
اُس تجلی کی چمک ہمکو دکھائیں کبتک

کام بن بن کے بگڑتے ہین مقدر کا لکھا
ایسے بگڑے ہوئے نقشہ کو بنائین کبتک

ہر زمان سورۂ یٰسین ہے سبق ای بسمل
دیکھین تفسیر مزمل کو دکھائین کبتک

## ردیف اللام مہملہ

نامِ خدا ہے آپ کا فرمان یارسول
صدقے تمہارے نام کے قربان یارسول

کیونکر نہ سجدہ گہہ ہو وہ ایوان یارسول
روح الامین جسکا ہو دربان یارسول

آگے حضور کے مہِ کنعان یارسول
گویا ہے ایک ذرۂ بیجان یارسول

کس منہ سے وصف لکھ سکے بندہ خدا گواہ
نازل ہے شانِ پاک مین قرآن یارسول

ہوجائے گر حضور کی عنایت حضور سے
دشواریان ہون سب مری آسان یارسول

ادنیٰ ہی تیری خاک نشینی کے روبرو
گو ہاتھ آئے تختِ سلیمان یارسول

وہ جلوۂ جمال وہ نورِ ضیاے حق
بیتاب کیون نہ ہو مہِ تابان یارسول

فکرِ معاصیت سے ہوا اسکو الفراغ
جو ہو چکا حضور کا خواہان یارسول

جب مہرِ حشر بر سرِ محشر ہو آشکار
سر پر ہو میرے آپکا دامان یارسول

دکھلادو اک نظر اگر اپنا جمالِ پاک
ہوجائے پھر تو حشر کا سامان یارسول

لکھتا ہون وصف مظہرِ خلاقِ دہر کا
رنگین کیون نہ ہو مرا دیوان یارسول

ٹکرا کے سر کو جان دون چوکھٹ پہ آپکی
دل مین یہی ہے حسرت و ارمان یارسول

بسمل کو مثلِ ماہیِ بے آب ہجر مین
پڑتی نہین ہے کل کسی عنوان یا رسول

جو ہوا صرفِ ثنا خوانِ پیمبر اے دل
ہوگیا قُربِ خدا اُسکو میسّر اے دل

عشقِ احمد کی بدولت ہون تونگر اے دل
وقت کا اپنے ہون جمشید و سکندر اے دل

رمزِ لولاک لما کوئی سمجھ سکتا ہے
میم احمد کا مُعمّا ہے سراسر اے دل

جان ہے اُس چاند سے مکھڑے پہ فدا مثلِ چکور
نور سے جسکے ہوا مہر منور اے دل

ظلمتِ کفر سے معمور تھا ہر شہر و دیار
نور سے آپکے روشن ہوا گھر گھر اے دل

تا کجا وادیِ وحشت مین پھرین مثلِ غبار
ہند سے اُڑ بھی چلو صورتِ صرصر اے دل

بیٹھکر پھر نہ اُٹھے صورتِ سیماب فقیر
بات بنجائے جو اُس در پہ ہو بستر اے دل

کب وہ ہو فتنۂ محشر سے پریشان خاطر
ہاتھ مین جسکے ہو دامانِ پیمبر اے دل

رائج الوقت ہے سلطانِ عرب کا سکہ
مُہر ہے ماہ کے سینہ مین برابر اے دل

جس طرف وہ نظرِ لطفِ کرم فرما ہو
کوئی دارا ہو کوئی جم کوئی اکبر اے دل

یوم اکملت لکم دینکم و اتممت علیک
ہو چکا ختم نبوت کا نبی پر اے دل

شافعِ حشر کی اُمت ہون سمجھتا کیا ہے
ناز ہے ہمکو شفاعت پہ برابر اے دل

روز بسمل کے پہنچتے ہین وہان پیغام و سلام
شغل اورادِ تحیت ہے برابر اے دل

# ردیف السین مہملہ

وہ ہے راحتِ جان مسیح زمان مین ہون جسپہ نثار خدا کی قسم
اُسی برقِ تجلّی کا دل مین ہے غم اُسی جلوۂ برقِ ادا کی قسم

رُخِ پاک ہے جلوۂ ذاتِ خدا رُخِ مصحفِ ذاتِ خدا کی قسم
لبِ شیرین نے مُردون کو زندہ کیا لبِ چشمۂ آبِ بقا کی قسم

ترے حُسن کا شُہرہ ہے شاہِ زمن ترے سکّۂ مہر و وفا کی قسم
تری سُرمگین آنکھین وہ سادہ چلن گلِ نرگسِ شرم و حیا کی قسم

ہے جمالِ حضور کی دِلکو طلب ہو حضوری حضور تو کیا ہی عجب
ہون غلامِ قدیمِ خدیوِ عرب مجھے آپکے شوقِ لقا کی قسم

ترے آنیسے سب یہ ظہور ہوا جو تلاطمِ کفر تھا دُور ہوا
روان ہستی سے فسق و فجور ہوا رُخِ جلوۂ ذاتِ خدا کی قسم

ہوا اِسکو یہ منصبِ قربِ عطا شبِ اسرا جو آپ پہ فضل ہوا
وہ بُراق وہ عشوہ وہ ناز و ادا ترے عشوۂ ناز و ادا کی قسم

درِ پاک پہ کاش جبین کو رکھون لبِ شوق سے حالِ دل عرض کرون
مجھے شوقِ تجلّی ہے حد سے فزون گلِ عارضِ جلوہ نما کی قسم

مرے دل مین ہے سوزشِ دردِ نہان مرے لب پہ ہے نالہ و آہ و فغان

ہوا تارِ نفس مجھے نشترِ جان ترے عشق کے تیرِ ادا کی قسم

خبر اسکی لین جلد حضور کہین اسے دردِ جدائی کی تاب نہین
لبِ دم ہے یہ بسمل خستہ حزین ترے شیوہ جود و سخا کی قسم

بزمِ میلادِ نبی جس جا پہ سن پاتے ہین ہم
شوق سی ہوتے ہین حاضر سر کے بل جاتے ہین ہم

نازہی اُس در کی دریوزہ گری پر ہمنشین
دہیان مین ملکِ سلیمان کو نہین لاتے ہین ہم

نام سُنتے ہی جنابِ سیّدِ لولاک کا
دونون ہاتون سے پکڑ کر دلکو رہجاتے ہین ہم

اے نسیم لطفِ حضرت لیچل اب سوئے عرب
غنچہ سان اب ہاتھ ین رہ کی مرجہاتے ہین ہم

بے خبر اپنے مریضِ عشق کی ہجر خدا
اے مسیحائے زمان اب جان سے جاتے ہین ہم

شعلہ سان لرزان ہے دل سُن سُنکے احوال سقر
آتشِ دوزخ سے مثلِ بید تھراتے ہین ہم

شوقِ پابوسی زمین سے گر کے اُٹھ سکتی نہین
صورتِ نقشِ قدم بن بنکے مٹ جاتے ہین ہم

اُس نسیم صبحِ محشر کا جب آتا ہی خیال
پھول کر جامہ سے باہر اپنے ہوجاتے ہین ہم

جائین کس جانب درِ دولت سے اُٹھکر پا نہی
ابتہی دستی سے اپنی سخت شرماتے ہین ہم

کونسی کرتوت پر ہو دعوئِ پائے نجات
اے پشیمانی کئی اپنے سے گھبراتے ہین ہم

لگ رہی ہی لو خدا سے جلد دکھلائے عرب
ابتو بسمل ہند کے رہنے سے گھبراتے ہین ہم

اے سرورِ کون و مکان مشتاق دیدارِ تو ام
وے خسرو ہر انس و جان مشتاق دیدارِ تو ام

اے نورِ خلاق جہان مشتاق دیدارِ تو ام
اے فخرِ فخرِ مرسلان مشتاق دیدارِ تو ام

اے دستگیر بیکسان مشتاق دیدار تو ام
وے رہنمائے گمرہان مشتاق دیدار تو ام

اے عندلیب خوش بیان مشتاق دیدار تو ام
وے بلبل باغ جنان مشتاق دیدار تو ام

اے باعث خلق خدا وے موجب ارض و سما
اے وجہ ایجاد جہان مشتاق دیدار تو ام

تو شاہ والا شان ہے اترا تجھے قرآن ہے
اللہ کی جو ہے زبان مشتاق دیدار تو ام

مشتاق دیدار تو ام اے سید والا حشم
پیغمبر آخر زمان مشتاق دیدار تو ام

مداح کی طاقت نہی لکھے تری مدحت ذری
ممدوح خلاق جہان مشتاق دیدار تو ام

مہر عرب ماہ عجم اے صاحب جود و کرم
اے دلربائے دلبران مشتاق دیدار تو ام

شمس الضحیٰ بدر الدجیٰ صدر العلیٰ نور الہدیٰ
مسند نشین لامکان مشتاق دیدار تو ام

اے نور حق جل و علا وے مظہر ذات خدا
اے شمع بزم کن فکان مشتاق دیدار تو ام

اے رحمۃ للعالمین آرام جان عاشقین
مصباح بزم سالکان مشتاق دیدار تو ام

عرصہ سے با آہ و فغان گویا ہے بسمل نیم جان
اے چارۂ بیچارگان مشتاق دیدار تو ام

## ردیف النون معجمہ

سرورا ابتو دکھا دو رخ پر نور ہمین
چین لینے نہین دیتا دل رنجور ہمین

پاس بلوا لو خدارا یہ ہے منظور ہمین
دور نظرون سے نہ رکھ جان جہان دور ہمین

روکتا آہ سے ہے نالۂ پرشور ہمین
اب تو بس ہجر مین کہانا پڑا سینہ ور ہمین

وصل گر موت کے آنے پہ ہی موقوف تو آئے
ہی شبِ ماہ سی بڑھکر شبِ دیجور ہمین

ربِّ ارنی تو کہا حضرتِ موسیٰ نے مگر
یہ نہ سمجھے کہ تجلّی کا ہے مقدور ہمین

چارہ گر دیکھ ہین داغ جگر عشقِ نبیؐ
صور ہو جب آنکھین بچھاپہ ناصور ہمین

طرّۂ تاج شفاعت سرِ اعزازِ امّت
تیری رحمت سے ملے منزلِ فغفور ہمین

کس کی مژگان کا تصوّر ہے الٰہی ہر دم
ہو گیا خانۂ دل خانۂ زنبور ہمین

رنج و راحت ہین گھٹے اور نہ بڑھے کاش قدم
رکھے خدا اپنے ہر اک امر پہ مامور ہمین

رمزِ عشّاق کو عاشق ہی سمجھ لیتے ہین
کوئی تبریز کہے ہے کوئی منصور ہمین

للہ الحمد ثنا خوانِ نبی بسمل زار
لوگ اس نام سے کرتے تو ہین مشہور ہمین

نبی کی فرقت مین لب پہ جان ہے الٰہی کیسے عتاب مین ہون
نہ صبر دل کو نہ تاب جان کو طرح طرح کے عذاب مین ہون

پلک جھپکتی نہ ایک پل ہے نہ دردِ ہجران سے دل کو کل ہے
دکھاتی آنکھین مجھے اجل ہے خیال مین ہون نہ خواب مین ہون

مین سر جھکائے جو چپ ہون بیٹھا نکوئی حالت کو میری سمجھا
اے ہمنشین ہے یہ خوف کیا کہ وقفِ بحرِ سراب مین ہون

اڑا کے لے چل نبی کے در پر نہ جھونکے اتنے دے بادِ صرصر
خراب مٹی نہ میری تو کر مین عشقِ عالی جناب مین ہون

مین ہولِ محشر سے ڈر رہا ہون مین پہلے مرنیسے مر رہا ہون
خیالِ عصیان پہ کر رہا ہون مین فکرِ روزِ حساب مین ہون
نہ صبح عشرت نہ شام غربت نہ چین دن کو نہ شب کو راحت
ہی یادِ قامت مین اک قیامت عجیب رنگِ عذاب مین ہون
الٰہی **بسمل** کی ہے یہ نیت کہ جب وہ راکبِ براقِ قدرت
ہو گرم جولان پئے شفاعت مین اُسکے پائے رکاب مین ہون

یوسف و نبو دیہچ ہے اُس کی نگاہ مین
جو مرتبا ہی ہجر شہِ دین پناہ مین

نالہ مین ہے اثر نہ فغان مین نہ آہ مین
یارب یہ گم ہوا ہون مین اپنا راہ مین

یوسف مین ہی وہ حُسن نہ خورشید و ماہ مین
حُسن اللہ ہے حُسنِ رسولِ الٰہ مین

کب ہو گی وہ تجلّی ہوا مجھے نصیب
جلوائے طور جسکی ہے طرزِ نگاہ مین

گو شانہ وار سینہ شگافی ہے رات دن
لیکن پھنسا ہی دل اُسی زلفِ سیاہ مین

جو شربتِ وصالِ محمد مین لطف ہے
لذت نہین وہ یوسفِ مصری کی چاہ مین

دیکھا جسے نگاہِ کرم سے ہوا غنی
ثروت تھی یہ حضور کی فیضِ نگاہ مین

ذرّے مین اُسکے پرتوِ اقدس کے سامنے
نقشے جو دیکھتے ہین یہ ہم مہر و ماہ مین

بخشائینگے خدا سے حبیبِ خدا ضرور
اُمید ہے یہ عرصۂ اُمیدگاہ مین

اوصافِ مصطفےٰ کی بدولت ہے یہ فروغ
مثلِ نظر عزیز ہون سب کی نگاہ مین

قطعہ

بولے حسین یون صفِ اعدا سے کو تو
باقی ہون اک مین آلِ رسالت پناہ مین

تسپر یہ ظلم اور یہ ستم اور یہ سختیان
پیاسا کرو شہید مجھے رزم گاہ مین
کس منہہ سے پیشِ ساقیِ کوثر کہو گے تم
شامل ہین ہم بھی اشہدان لا الہ مین
جب داد ہو یہ داورِ محشر کے سامنے
رعشہ ہو پایۂ تختِ جناب الٰہ مین
بسمل خموش ماتمِ شبیر مین ہنوز
کعبہ سیاہ پوش ہے سب کی نگاہ مین

بلایا عرش پر دم مین بلانا اسکو کہتے ہین
جتایا عشقِ محبوبی جتانا اسکو کہتے ہین
مٹے جون نقشِ پا بن بنکے ہم یادِ صحرا مین
مٹانا اسکو کہتے ہین بنانا اسکو کہتے ہین
اٹھاکر برقعۂ نوری دکھاکر جلوۂ طوری
لبھایا دونون عالم کو لبھانا اسکو کہتے ہین
رہے محروم شمر اخفش سعادت حر کو حاصل ہو
گھٹانا اسکو کہتے ہین بڑہانا اسکو کہتے ہین
عیان تھا صاف یہ نکتہ نقابِ روئے رنگین سے
ہنسانا اسکو کہتے ہین رلانا اسکو کہتے ہین
بفیضِ حامیِ محشر کھلا جنت کا در بسمل
بچایا نارِ دوزخ سے بچانا اسکو کہتے ہین

جوش پر ہے شوقِ یثرب سیرِ بستان اندنون
داغ ہین لالہ کی صورت دل مین پنہان اندنون
لیچل اے جذبِ محبت اب تو اُس دربار تک
آستان بوسی کا ہے سینہ مین ارمان اندنون
روضۂ اطہر کہون یا گنبدِ عرشِ مجید
جنت الماوےٰ کہون یا باغِ رضوان اندنون
گرمیِ عشقِ نبی نے پھونک ڈالا مثلِ گل
داغِ پنہان سے ہے دل سرو چراغان اندنون
ہے متاعِ عشقِ احمد کی بدولت دل غنی
دھیان مین بھی جچتی نہین مہرِ سلیمان اندنون

سرنگون ہین نورِ احمد مصطفےٰ کے سامنے
ماہِ تابان ان دنون مہرِ درخشان ان دنون
اب دکھا دیجے خدارا جلوۂ نورِ جمال
بسمل محزون ہے کوئی دم کا مہمان ان دنون
ترے در پہ بادشاہ آئے ہوئے ہین
ندامت سے گردن جھکائے ہوئے ہین
ترے پاس فریاد لائے ہوئے ہین
گرانبار سر پہ اٹھائے ہوئے ہین
سند آپ قرآن لائے ہوئے ہین
ہدایت کو بندون کی آئے ہوئے ہین
نہ آتا کوئی یہان پہ کتمِ عدم سے
حضور ہی کے باعث سب آئے ہوئے ہین
زبان پہ ہے ہر وقت ذکرِ محمدؐ
محمدؐ کے دل کو بھائے ہوئے ہین
جو ہین تیغِ ابروئے حضرت کے بسمل
شہادت کا رتبہ وہ پائے ہوئے ہین
کہیگا احد بخشتا ان سب کو ہم نے
جو احمد پہ ایمان لائے ہوئے ہین
ہے فرقِ محمد پہ بخشش کا سہرا
شفاعت کا بیڑا اٹھائے ہوئے ہین
نظر اپنی کس منہ سے پیشِ نظر ہون
سیاہی کا دھبہ لگائے ہوئے ہین
مٹے ہین ترے نقشِ پا پہ یہان تک
کہ ہستی کا نقشہ مٹائے ہوئے ہین
محمدؐ ہی اپنا وسیلہ ہے بسمل
محمدؐ ہی سے لو لگائے ہوئے ہین
ہم باغِ جہان مین جو یون مرجھائے ہوئے ہین
لالہ کی روش سینہ مین گل کھائے ہوئے ہین
امت مین محمدؐ کی جو کہلائے ہوئے ہین
جنت مین وہ لاریب جگہ پائے ہوئے ہین

ہم زہرِ غمِ ہجرِ نبی کھائے ہوئے ہین
مرجانے دو ہم جینے سے اُکتائے ہوئے ہین

جنت کی ہوا آئیگی کب دھیان ہین اُنکے
جو کوئے محمدؐ کی ہوا کھائے ہوئے ہین

جس دن سے ہے اُس زلفِ چلیپا کا تصوّر
سینہ مین عجب سانپ سے لہرائے ہوئے ہین

اکسیر کی کچھ اصل نہین اُن کی نگاہ مین
جو خاکِ رہِ کوئے نبی پائے ہوئے ہین

مٹ جائینگے جون نقشِ قدم نقشِ قدم پر
ہم دل کو اسی بات پہ ٹھہرائے ہوئے ہین

ہم شیفتۂ قالو بلیٰ مستِ الست ہین
سمجھا نہین واعظ سمجھائے ہوئے ہین

شرم آتی ہے کس منہ سے ہون اُس در کے مقابل
ہم پردۂ اعمال سے شرمائے ہوئے ہین

بسمل ہے یہی التجا اُس شاہِ ولا سے
بلوالو بس اب ہند سے گھبرائے ہوئے ہین

یا نبی اکرم بلاتے کیون نہین
قیدِ ہجران سے چھڑاتے کیون نہین

جلوۂ حق مین دکھاتے کیون نہین
مجھکو وارفتہ بناتے کیون نہین

پردۂ دوری اُٹھاتے کیون نہین
چین سے مجھکو بٹھاتے کیون نہین

روئے اقدس کی دکھا کر آب و تاب
دل کی آتش کو بجھاتے کیون نہین

مر رہا ہون حافظانِ ہمنشین
سورۂ یٰسین سناتے کیون نہین

زجر کرتا ہے فرشتہ موت کا
روئے اقدس دکھلاتے کیون نہین

خندہ پیشانی دکھا کر یا رسول
مجھکو رویا مین ہنساتے کیون نہین

حال ابتر ہے مرا فریاد ہے
میری بگڑی کو بناتے کیون نہین

قفل سا ان پہلو مین تڑپاتا ہی دل
سوئے یثرب لیکے جاتے کیون نہین

دوربین سے دیکھنا نزدیک ہے
دوربین مجھکو دکھاتے کیون نہین

ہے شفا ممکن مریضانِ نبی
تم ہوا قرآن کی کھاتے کیون نہین

دیکھا ان آنکھون سے ہے اللہ کو
مجھکو وہ آنکھین دکھاتے کیون نہین

تم تو بسمل حافظِ قرآن ہو
والضحیٰ کو آزماتے کیون نہین

ضبطِ گریہ کی ہمکو تاب نہین
اپنے قابو مین اضطراب نہین

بے مزا ہے گزک کباب نہین
لطفِ کیفیت شراب نہین

نقد دل لے لیا حساب نہین
ایسے خاموش ہین جواب نہین

سامنے ہے نظر نہین آتا
کوئی پردہ نہین حجاب نہین

شکوۂ گردشِ فلک ناحق
اُسکو کس وقت انقلاب نہین

ایسا بے مثل لاجواب ہے وہ
جس کا ثانی نہین جواب نہین

صدمۂ ہجر سے خدا کی پناہ
اس سے بڑھکر کوئی عذاب نہین

دامنِ صبر کھینچکر پھاڑین
ایسے بے صبر ہم جناب نہین

گردشِ چشمِ یار سے افزون
گردشِ چشمِ آفتاب نہین

چشمِ بد دور اُٹھ گیا پردہ
اب تو حائل کوئی حجاب نہین

کیسی بے آبروئی ہے بسمل
حیف خنجر مین اُن کے آب نہین

میں مرتا ہوں شہ ابرار تجھ بن
مرا جینا ہے اب دشوار تجھ بن

مرا کوئی نہیں غمخوار تجھ بن
سناؤں کس کو حال زار تجھ بن

غریق بحر عصیاں ہوں خبر لے
مرا ہوگا نہ بیڑا پار تجھ بن

بہ تنگ آیا جنوں سرکش ہے یہاں تک
پھراتا ہے بگولہ وار تجھ بن

تڑپتا ہوں بسان مرغ بسمل
حبیب ایزد غفّار تجھ بن

دم امداد ہے رشک مسیحا
سسکتا ہے ترا بیمار تجھ بن

غم دوری سے مرتا ہے خبر لے
یہ تیرا طالب دیدار تجھ بن

عیال و آل و اطفال و قبایل
یہ ہیں سب صورت اغیار تجھ بن

ہے طغیانی پہ بحر جوش رقّت
بندھا ہے آنسوؤں کا تار تجھ بن

ترا ہی آسرا ہے روز محشر
وہاں ہوگا نہ کوئی یار تجھ بن

کروں کیا بن نہیں آتا کوئی کار
مرا ہر کار ہے بیکار تجھ بن

خورش تفسیدہ دل ہے آتش غم
بشکل مرغ آتش خوار تجھ بن

غم و بیتابی و حرمان و حسرت
یہ ہیں سب درپئے آزار تجھ بن

پھرے ہے دربدر شاہا کرم کر
ترا بسمل قلندر وار تجھ بن

ہوں غرق بحر غم میں آ شتاب تجھ بن
بیٹھا ہی جائے ہے دل مثل حباب تجھ بن

بے لطف جان جاں ہے لطف شباب تجھ بن
بے کار زندگی ہے جینا خراب تجھ بن

سوزِ فراق ہے وہ سرگرم شعلہ باری | جل بھُن کے ہو گیا ہے سینہ کباب تجھ بن
ہے گاہ رنج اور غم گہہ یاس اور الم ہے | دل پر گزر رہا ہے کیا کیا عذاب تجھ بن
فرقت نے تیری دل کو کس تخمر بن ڈالا | پھرتا ہے دربدر یہ خانہ خراب تجھ بن
یہان اضطرابِ دل ہے وہان پاسبان مخل ہے | کیونکر دعائین اپنی ہون مستجاب تجھ بن

مخدوم ہر دو عالم ممکن نہین جہان مین
ہو کامیاب بسمل اے بو تراب تجھ بن

نڈر اب مجھے واعظا حشر سے تو مجھے حشر کا خوف و خطر ہی نہین
مِرا حامی ہے وہان یہ شفیعِ اُمم تجھے بے خبر اسکی خبر ہی نہین
ہون مریض بہ عشقِ حبیبِ خدا مجھے خواہشِ درمان نہین ہے ذرا
اے طبیب عبث ہے یہ تیری دوا مجھے ہوگا دوا کا اثر ہی نہین
بے چشم ہے جسکے نہ خون جگر رہے ہجر نبی سے نہ شوریدہ سر
کہے لاکھ وہ مجھسے ہون خستہ جگر مین کہونگا یہ خستہ جگر ہی نہین
دِلا مان تو کہنے کو سیکے یقین کہا یار ہا اور کہونگا یونہین
جسے حُبِّ جنابِ رسول نہین گو بشر ہو مگر وہ بشر ہی نہین
سُنا ہے رگِ شریان سے قُرب مگر سیہ بختی کا میری یہ دیکھو اثر
ہوا جسکے فراق مین تیرہ نظر مجھے ہائے وہ آتا نظر ہی نہین
وہان ہجر نبی مین ہے آنکھ سے خون جو گزرتی ہے دل پہ وہ کس سے کہون

ہوا جائے ہے اپنا تو حالِ زبون وُلے ہائے کچھ اُنکو خبر ہی نہین

دلا سب یہ فضول ہے طولِ امل کہین جلد خدارا یہان سی نکل

ابہی باندھ کمر تو مدینہ کو چل کوئی خوب ہے اس سے سفر ہی نہین

لٹو غافلو دُنیوی گھر پہ نہ یہان اسے چھوڑ کے چلنا ہی تمکو وہان

جسے کرتے ہین مُلکِ عدم کا بیان وُہی گھر ہے قدیم یہ گھر ہی نہین

مرا آقا ہے وہ شہِ عالی ہمم جسے اہلِ عرب اور اہلِ عجم

کہین باعثِ خلقِ خدا کی قسم وہ تو نورِ خدا ہے بشر ہی نہین

ہے یہ **بسملِ** زار رہینِ الم ہو خدارا اب اس پہ نگاہِ کرم

بجز آپکے در کے اے شاہِ اُمم کہین اور ہے اسکا مفر ہی نہین

مومنو ہو چلو شاملِ محفلِ میلاد مین
رحمتِ یزدان ہے نازلِ محفلِ میلاد مین

آتے ہین کرّوبیان عرشِ برین سے جوق جوق
باادب ہوتے ہین داخلِ محفلِ میلاد مین

عاشقانِ روئے احمد کو تو دید دید ہے
آپ بہی ہوتے ہین شاملِ محفلِ میلاد مین

جلوۂ نورِ جمالِ پاکِ خیر المرسلین
بے تکان ہوتا ہے حاصلِ محفلِ میلاد مین

عارف و کامل کا اس محفل مین لگتا ہی سراغ
ڈہونڈہتے اکثر ہین عاقل محفلِ میلاد مین

گوہرِ اُمید سے بھرتے ہین وُہ دامانِ دل
حق سے جو ہوتے ہین سائلِ محفلِ میلاد مین

پاک ہوتا ہے گنہ سے ہر صغیر و ہر کبیر
جُرم ہو جاتے ہین زائلِ محفلِ میلاد مین

نام سُنتے ہی محمد کا پڑہو دل سے درود
اس سے ہرگز ہو نہ غافل محفلِ میلاد مین

حاضرانِ مجلسِ مولد ہین از بس انتظار
آپ بھی کچھ پڑھیئے بسمل محفلِ میلاد مین

آیا جب نورِ محمد مصطفےٰ قندیل مین
جلوۂ حق ہوگیا جلوہ نما قندیل مین

کیون نہ ہو اُسوقت نورانی ضیا قندیل مین
نور کا قندیل تھا اور نور تھا قندیل مین

ہوگیا کچھ اور ہی عالم ضیائے نور کا
زینتِ قندیل جب داخل ہوا قندیل مین

سر جھکانے کی ہے جا دم مارنیکی جا نہین
نورِ محبوبِ خدا تھا یا خدا قندیل مین

داخلِ قندیل کرکے نورِ پاکِ مصطفےٰ
دیکھتا تھا شان اپنی کبریا قندیل مین

دھوم تھی صلِّ علیٰ کی عالمِ لاہوت مین
نورِ احمد کو احد نے جب رکھا قندیل مین

جھک گئی ہو کر ملک سب دست بستہ صف بصف
دیکھی جب نورِ محمد کی ضیا قندیل مین

کھل گئے معنیٔ اِہدِنَا الصِّرَاطَ المُستَقِیم
رہنمائے راہِ حق جب آگیا قندیل مین

چادرِ مہتابِ انور بچھ گئی لاہوت مین
پہونچا جب سیارۂ قدرت نما قندیل مین

حق نے مسجودِ ملایک کر دیا آدم کو کیون
تھا یہی باعث کہ تھی جسکی ضیا قندیل مین

کاشفِ اسرارِ معانی گوئیا تھا بار بار
لمعۂ اسرارِ حق روشن ہوا قندیل مین

کیون نہ اُس آئینۂ حق پر کرین جان کو فدا
جو رہا برسون تلک پیشِ خدا قندیل مین

کلمۂ طیّب پھرا ہے بسمل بخطِ نورِ صاف
خامۂ قدرت نے لکھا جا بجا قندیل مین

## ردیف الواؤ مہملہ

تمہین نجمِ دو عالم ہو ضیائے چرخِ اخضر ہو
تمہین مہرِ درخشان ہو تمہین ماہِ منور ہو

تمہین اندازِ یزدان ہو تمہین اسرارِ داور ہو
تمہین مطلوبِ خالق ہو تمہین محبوبِ اکبر ہو

ظہورِ حق کی حجت ہو مقامِ شک نہین آمین
سراسر نورِ یزدان ہو مجسم نورِ داور ہو

رسالت ختم کی اللہ نے ختمِ رسل تم پر
نشان مہرِ نبوت ہے تمہین سچے پیمبر ہو

تمہارے وصف عالی ہین کلام اللہ ناطق ہے
ہر اک عالی سے عالی ہو ہر اک بہتر سے بہتر ہو

تکین منہ نیک و بد کیونکر نہ ہنگامِ قیامت مین
شفیعِ روزِ محشر ہو قسیمِ حوضِ کوثر ہو

سراپا طبلۂ عطارِ قدرت جسم موزون ہے
نکیون پھر سر نگون خوشبو سے بوئے عود و عنبر ہو

لگانا ساحلِ امید پر گردابِ حسرت سے
تمہین اے آشنا دریائے وحدت کے شناور ہو

دعا ہے یہ ہی اے بسمل خداوندِ دو عالم سے
ترقی پر سدا عشقِ نبی آلِ پیمبر ہو

جلوۂ سیدِ ابرار چلو دیکھین تو
اشعۂ مطلعِ انوار چلو دیکھین تو

قبۂ احمدِ مختار چلو دیکھین تو
اپنی سرکار کا دربار چلو دیکھین تو

مجمعِ عاشقِ سرشار چلو دیکھین تو
طالبِ شربتِ دیدار چلو دیکھین تو

یثرب پاک مین جبتک نہ ہو مسکن و اعظ
خاک ہو جبۂ و دستار چلو دیکھین تو

نخلہائے چمنستانِ ارم سنتے ہین
یثربِ پاک کے اشجار چلو دیکھین تو

دہوم عرشین مین بھی آتا ہے وہ محبوبِ جمیل
جسے اللہ کا ہے پیار چلو دیکھین تو

دیکھکر شافعِ محشر کو کہینگے عاصی
آگیا اپنا مددگار چلو دیکھین تو

ایک عرصہ سے ہی فردائی قیامت پہ قیام
آج ہے دعوتِ دیدار چلو دیکھین تو

اے گدایانِ نبی محوِ تماشائے جمال
وہ اوٹھا پردۂ رخسار چلو دیکھین تو

لطف تو جب ہے دمِ نزع یہ فرمائین حضور
بسملِ زار ہے بیمار چلو دیکھین تو

ضیائے قلب ہے نامِ نبیؐ ہر فردِ انسان کو
نصارا کو یہودی کو مجوسی کو مسلمان کو

شرف نبیون مین جو کچھ آپکو بخشا ہے خالق نے
نہ موسیٰ کو نہ عیسیٰ کو نہ داؤد و سلیمان کو

بفیضِ شرعِ بطحی اشرف ہی ربعِ مسکون مین
ختن کو چین کو ماچین کو روم و خراسان کو

نہ پہونچا کوئی خوبانِ جہان تیری نزاکت کو
ادا کو ناز کو عشوہ کو اندازِ خرامان کو

خطا ہے دون اگر تشبیہہ دندانِ مبارک سے
گوہر کو لعل کو یاقوت کو ہیرے کو مرجان کو

الٰہی ہجرِ احمد مین نہ ضعف و ناتوانی ہو
قلق کو فکر کو غم کو الم کو رنج و افغان کو

فراقِ سرورِ دین نے اڑایا سبکو نظرون سے
ہوا کو ابر کو گل کو چمن کو سیرِ بستان کو

دلاسا ہمنشین کس کس دن ہجرِ پیمبر مین
فغان کو آہ کو زاری کو بیتابی کو حرمان کو

کیا روشن ضیائے شمعۂ اقدامِ حضرت نے
فلک کو ماہ کو ماہی کو خور کو چرخِ گردان کو

ہے بے قابو ہون یا حضرت نہین پاتا ہون قابو مین
جگر کو سوز کو سینہ کو دل کو جسم کو جان کو

الٰہی بخش دے بسمل بسانِ مرغِ بسمل ہے
خطا کو جرم کو تقصیر کو عصیان کو نسیان کو

مرا حامی شفیعِ روزِ محشر روزِ محشر ہو
مرے سر پر خداوندِ جہان دستِ پیمبر ہو

ہر انسان او سدرۂ دولت کی برکت سے تونگر ہو
گدا ہو بادشاہ ہو بادشاہ ہو ہفت کشور ہو

بلائین گرد درِ اقدس پہ بندہ کو تو بہتر ہو
پھر اونکا در ہو اور بندہ ہو اور بندہ کا بستر ہو

بلا شک رشکِ جنت مرقدِ مومن سراسر ہو
رسول اللہ جیدم جلوہ فرما جلوہ گستر ہو

بِٹھاتا زیر سایۂ ابرِ کرم مجھکو
سوا نیزہ پہ جب آکر کھڑا خورشیدِ محشر ہو

بگولے کیطرح سرکش ہون پر چلتین ہون باز
ہوائے شوقِ یثرب مین مرا دل مثلِ صرصر ہو

اٹھاؤن سر نہ سجدے سے جبین سائی مین پہن جان و
وہ سنگِ آستان قسمت سے گر مجھکو میسر ہو

اوڑاؤن دھجیان صحرائے بطحی مین گریبان کی
جنون عشقِ محمد مصطفٰے گر میرا رہبر ہو

خمارِ بادۂ عشقِ نبی واعظ دکھا دونگا
عطا جب ساقیٔ کوثر سے مجھکو جامِ کوثر ہو

نہ ہو کیونکر وہ بیڑا پار دریائے قیامت سے
کہ جس کشتی کا کشتیبان اکرامِ پیمبر ہو

الٰہی گرچہ کم رتبہ ہون پر مداحِ حضرت ہون
مرا مدفن مدینہ مین شہیدی کے برابر ہو

یہی ہے التجا بسمل خداوند دو عالم سے
فزون تر روز و شب عشقِ نبی آلِ پیمبر ہو

جمالِ سیدِ ابرار دیکھو
کھلا ہے خلد کا بازار دیکھو

اٹھا ہے پردۂ اسرار دیکھو
وفورِ رحمتِ غفار دیکھو

ضیائے روئے پر انوار دیکھو
خدا کے دوست کا دیدار دیکھو

مری حالت شہِ ابرار دیکھو
مرے آقا مری سرکار دیکھو

مریضِ عشقِ احمد ہون طبیبو
نجائے گا مرا آزار دیکھو

دکھائے گا ہمین کب تک مقدر | کب ہوتی ہین یہ آنکھین چار دیکھو
ہر اک رشک گلستان ارم ہے | مدینہ پاک کے اشجار دیکھو
تصدق آپ ہی کا ہے جو کچھ ہے | نظر سے یا اُولی الابصار دیکھو
سنا ہی الفت احمد نے سبکو | ندائے نعم عقبی الدار دیکھو
پڑھو صلوات گرداب گنہ سے | ابھی ہوتا ہے بیڑا پار دیکھو

چلو بسمل سوئے یثرب شتابی
بہار گلشن بخار دیکھو

شہا میری گرفتاری تو دیکھو | نظر سے میری دشواری تو دیکھو
مرے اشکون کی اطاری تو دیکھو | تقاطر گریہ و زاری تو دیکھو
اٹھا دو نرگسین آنکھون سے پردہ | مریض اپنے کی بیماری تو دیکھو
پھرایا گردش دوران نے اک پاؤن | ہمارا کار پرکاری تو دیکھو
بنایا غیر کو بھی پتلۂ غم | مرے غم کی فسون کاری تو دیکھو
شب فرقت غم دوری تفکر | یہ مجبوری یہ ناچاری تو دیکھو
تڑپتا ہون بسان مرغ بسمل | مرے زخم جگر کاری تو دیکھو
چراغ صبح محشر ہی مرا داغ | شب ہجران کی دشواری تو دیکھو
بنے کنج لحد آغوش مادر | یہ حضرت کی وفاداری تو دیکھو
تصور سے لیا کار معانی | مرے دل کی پرستاری تو دیکھو

خدا سے چاہا محبوبِ خدا کو — دلِ شیدا کی عیاری تو دیکھو
گھے رنج و محن گہہ یاس و حسرت — مرے غم کی طرحداری تو دیکھو
خدا سے بخشوائین گے مقرر — یہ امت کی مددگاری تو دیکھو
عدالت حشر سے بخشائین دم مین — یہ مختاری یہ دلداری تو دیکھو

طبیبِ دردِ دل اے چارہ فرما
دلِ بسمل کی ناچاری تو دیکھو

یا نبی حسنِ والضحیٰ تم ہو — یا نبی شانِ کبریا تم ہو
یا نبی رحمتِ خدا تم ہو — یا نبی فضلِ کبریا تم ہو
اولیا انبیا و غوث و قطب — سب کے ہادی و رہنما تم ہو
لاکھون یوسف سے ہون غلام اگر — وہ زلیخائے خوش لقا تم ہو
کیون عوام آپ پر نہ ہون مفتون — خاص محبوبِ حق شہا تم ہو
رمزِ خلقِ عظیم ہے گویا — سب کے آقا و مقتدا تم ہو
سرنگون کیون نہ ہو بتِ آزر — مظہرِ ذاتِ کبریا تم ہو
دردِ دل کی دوا جگر کا علاج — کیون نہ ہو آیۂ شفا تم ہو
ہو رسائی حضورِ اقدس تک — نالہ و آہ گر رسا تم ہو
کیون نہ پکڑون مین آپکا دامن — میری کشتی کے ناخدا تم ہو
خوف بسمل کو کیا قیامت سے — جبکہ اے شاہِ کربلا تم ہو

جب لطفِ عاقبت ہی کہ یوم النشور ہو
پیالہ ہو ہم ہون اور شراباً طہور ہو

رتبہ کہان تمازتِ خورشید سے گذر
سایۂ مین عرشِ ایزدِ رب الغفور ہو

اسدرجہ میرا نامۂ اعمال ہے سیاہ
امکان کیا سفیدی بین السطور ہو

مرقد وہ جائے تنگ ہے سنگِ عذاب سے
عاصی کا وہان پہ شیشۂ دل چور چور ہو

بسمل ہے گو ضعیف مگر فضل سے ترے
یارب لبانِ صاعقہ پُل سے عبور ہو

مدینہ سر کے بل پہونچون سعادت ہو تو ایسی ہو
بلائین آستانہ پر ہدایت ہو تو ایسی ہو

اُڑا جاتا ہون جون صرصر ہوائے شوقِ یثرب مین
بشارت ہو تو ایسی ہو زیارت ہو تو ایسی ہو

مین خدمت ہی مین مرجاؤن کہین خدام وا ماندے
کہ خادم ہو تو ایسا ہو جو خدمت ہو تو ایسی ہو

معطر ہے مشامِ جان بیانِ وصفِ گیسو مین
سرِ مو ہے نہ فرق اسمین کہ نکہت ہو تو ایسی ہو

عیان ہے سایۂ اطہر نہ تھا جسمِ مطہر مین
لطافت ہو تو ایسی ہو نزاکت ہو تو ایسی ہو

کیا شیدا اُسنا کر کلمۂ قالو بلیٰ رب کو
فصاحت ہو تو ایسی ہو بلاغت ہو تو ایسی ہو

بلائیگا احد سب انبیا سے پہلے احمد کو
جو عزت ہو تو ایسی ہو نبوت ہو تو ایسی ہو

شہیدِ کربلا نے سر کٹایا اپنا سجدہ مین
عبادت ہو تو ایسی ہو شہادت ہو تو ایسی ہو

شفیعِ روزِ محشر ہمکو بسمل بخشوائیگا
حمایت ہو تو ایسی ہو شفاعت ہو تو ایسی ہو

## ردیف الہائے ہوز

شوقِ دیدار مین مرتا ہون جِلادے اللہ
جلوۂ سیدِ ابرار دکھادے اللہ

دردِ فرقت سے تڑپتا ہون بُری حالت ہے
مژدۂ وصلتِ دیدار سُنادے اللہ

قصرِ جنّت سے سوا ہے درِ احمدؐ مجھکو
نقش دیوار اُسی در کا بنادے اللہ

دیدۂ ظاہر و باطن سے مدینہ دیکھون
پردہ محرومی و دوری کا اُٹھادے اللہ

جُز ترے فضل رہائی کی نہین شکل کوئی
قیدِ غم سے مجھے للّٰہ چُھڑادے اللہ

زینتِ آئینۂ دل ہے محمدؐ کی شبیہہ
نقشۂ غیر مرے دل سے مٹادے اللہ

سورہ واللیل ہوئی شان مین جسکی نازل
مجھکو اُس زلف کے پھندے مین پھنسادے اللہ

طوطیٔ نعتِ پیمبرؐ ہون مدینہ دکھلا
دام سے ہند کے اب مجھکو چھڑادے اللہ

جیتے جی دیکھلون آنکھون سے تمنّا یہ ہے
پردہ دوری کا اِن آنکھون سے اُٹھادے اللہ

لُطف سے منزلِ مقصود پہ پہونچا مجھکو
داغِ حسرت مرے سینہ سے مٹادے اللہ

بسمل خستہ کی ہے شرم و حیا آپکے ہاتھ
اِس کے بگڑے ہوئے سب کام بنادے اللہ

وہ بزم کیون نہو پُرنور یارسول اللہ
جہان ہو آپ کا مذکور یارسول اللہ

دِکھادو اب رخِ پُرنور یارسول اللہ
کہ جان بلب ہے یہ مہجور یارسول اللہ

عطا ہو مرہم کافور یارسول اللہ
دل و جگر مین ہے ناسور یارسول اللہ

یہ لوث دل سے ہو سب دُور یارسول اللہ
یہ دل ہو نور سے معمور یارسول اللہ

وطن مین آپکے پہونچون مین بیوطن ہوکر
بجان و دل ہے یہ منظور یارسول اللہ

بلوالو اپنے قریں اب کہ سنگِ فرقت سے
مرا ہے شیشۂ دل چور یا رسول اللہ

وہ آستانِ مبارک ہے آپکا جس پہ
جھکا ہیں سر ملک و حور یا رسول اللہ

یقین ہے دیکھتے موسیٰ اگر آپکا جلوہ
کبھی نہ جاتے سرِ طور یا رسول اللہ

نہ کم ہو دل سے مری شعلۂ حرارتِ عشق
رہے یونہیں تنِ محرور یا رسول اللہ

فراق میں یہ بپا کر رہا ہے صبح نشور
ہمارا نالۂ پُرشور یا رسول اللہ

فلاحِ امتِ عاصی ہی گرچہ مدِّ نظر
وہی ہے حق کو بھی منظور یا رسول اللہ

نگاہِ لطف ہو بندہ پہ بھی خدا کیلئے
ہے درد و رنج میں رنجور یا رسول اللہ

درود وردِ زبان ہو وہاں بھی بسمل کے
ہو جب کہ حشر میں محشور یا رسول اللہ

اے مطلعِ نور الہدیٰ از من چرا رنجیدۂ
وے آفتابِ دوسرا از من چرا رنجیدۂ

اے مظہرِ ذاتِ خدا از من چرا رنجیدۂ
وے شانِ شانِ کبریا از من چرا رنجیدۂ

اے شمعِ نور الہدیٰ از من چرا رنجیدۂ
وے رہنما اے پیشوا از من چرا رنجیدۂ

اے رحمۃ للعالمین وے حامیٔ اندوہگین
اے شافعِ روزِ جزا از من چرا رنجیدۂ

محبوبِ رب والا نسب اُمّی لقب شاہِ عرب
شمس الضحیٰ بدر الدجیٰ از من چرا رنجیدۂ

آوارہ و گشتہ ام باجان و دل عاجز شوم
بر من فگن نگہ عطا از من چرا رنجیدۂ

بسمل بگو این دمبدم یا حضرتِ شاہِ امم
جانِ جہان جانانِ ما از من چرا رنجیدۂ

# ردیف الیائے تحتانی

کسکی آمد ہے یہ تشہیر یہ چرچا کیا ہے — فرش پر عرش کا نقشہ ہے یہ نقشا کیا ہے

ہر طرف شورِ لقد جاء ہے جلسہ کیا ہے — شمعِ طور ہے روشن یہ تجلا کیا ہے

بیقراری دلِ مضطر یہ تقاضا کیا ہے — منزلِ عشق مین تعجیل یہ سودا کیا ہے

گرمیٔ عشقِ نبیؐ ہر رگ و پے مین ہے نہان — مین وہ یوسف ہون مری آگے زلیخا کیا ہے

تیرے اوصافِ حمیدہ کے مقابل شاہا — حُسنِ یوسف دمِ عیسیٰ یدِ بیضا کیا ہے

شوقِ دیدار تھا یا روشبِ اسرا کا ظہور — خود سمجھ لیجیے محبوب کا رتبا کیا ہے

پہلی ہی جلوہ سے بیہوش ہوئی حضرتِ دل — آپنے صورتِ موسیٰ ابھی دیکھا کیا ہے

کسکے جلوہ نے الٰہی یہ کیا ہے خاموش — منھ سے کچھ کہہ نہین سکتا ہون کہ سکتا کیا ہے

آپ کے نام کا تکیہ ہے پناہِ امّت — ذات والا کے سوا اور سہارا کیا ہے

سرمۂ چشمِ تمنا ہو غبارِ درِ پاک — دلمین حسرت ہے یہی اور تمنا کیا ہے

زاہدا کوچۂ احمدؐ ہے سراپردۂ ناز — حور و غلمان کے سوا خلد مین رکھا کیا ہے

ذرۂ مشکِ مولدنے وسیلہ اپنا — کچھ سمجھ مین نہین آتا ہے کہ سمجھا کیا ہے

نعت لکھتا ہون مین پڑھتے ہین ملایک صلواۃ — مین وہ انسان ہون مری آگے فرشتہ کیا ہے

وہ بھی دن آئیگا دیکھو گے جمالِ رُخِ یار — ہمنشین صبر کرو صبر تقاضا کیا ہے

وصفِ محبوبِ خدا شغل ہے اپنا بسمل — اس وظیفہ کے سوا اور وظیفا کیا ہے

گلشنِ ہستی مین رنگِ لاجواب آنیکو ہے
ختم ہے جسپر رسالت وہ جناب آنیکو ہے

عالمِ امکان مین رشکِ ماہتاب آنیکو ہے
آفتابِ اوجِ وحدت بے نقاب آنیکو ہے

مصدرِ الطاف و رحمت مظہرِ ذاتِ احد
سیّدِ کون و مکان صاحب کتاب آنیکو ہے

چُن لیا روزِ ازل محبوب کا دیکر خطاب
آج وہ محبوبِ حق نیکو خطاب آنیکو ہے

جسکا ثانی اور مقابل ہے نہ ہوویگا کبھی
وہ عدیم المثل روے لاجواب آنیکو ہے

کیون نہ ہو فرشِ زمین پر رونقِ عرشِ برین
تاجدارِ شش جہت رونق مآب آنیکو ہے

منتظر ہے چشمِ موسیٰ ارنیٔ نورِ جمال
وہ تجلّی ریز جلوہ لاجواب آنیکو ہے

کیون ہجومِ تشنگان سرگرم نظارہ نہ ہون
ساقیٔ کوثر نشہ ہر شیخ و شاب آنیکو ہے

منکرانِ دینِ احمدؐ جلد ہون مثلِ نصوح
قصر مین نوشیروان کے انقلاب آنیکو ہے

اب علومِ ظاہری و باطنی کا ہے کشود
کاشفِ اسرارِ حق علم الکتاب آنیکو ہے

گوہرِ بحرِ معانی جوہرِ موجِ لطیف
وہ گرامی قدر دُرِّ انتخاب آنیکو ہے

شاد ہو بسمل لقدجاءکم ہوتا ہے ظہور
صاحبِ جود و کرم رحمت مآب آنیکو ہے

نمایان تری شان ہر سو بسو ہے
بغور اجو دیکھا تو بس تو ہی تو ہے

نہ کچھ مہر و مہ پر ہے موقوف حاشا
ہر اک شے مین جلوہ ترا موبمو ہے

ترا ہی تو ہے نورِ نورِ محمدؐ
ضیا جسکی ہر سو بسو کو بکو ہے

احد اور احمدؐ مین ہی فرق لیکن
جدا تجھسے وہ نے جدا اُس سے تو ہے

جہالت سے لائے نہ جو تجھ پہ ایمان
وہ جاہل ابو جہل بے گفتگو ہے

سزا پائی فرعون آسا ہر اک نے
خودی سے ہوا جو کوئی دو بدو ہے

یہ صناعی ہے تیری باغ جہان مین
ہر اک شاخ و گل مین جدا رنگ و بو ہے

سوا تیرے آئے نظر کون مجھکو
سمایا ہوا میری نظرون مین تو ہے

تو ہی ذو الجلال و کریم و رحیم
مرا بخشنا کیا ترے روبرو ہے

ترا تشنہ دیدار ہون یا الٰہی
مجھے جام کوثر کی کب آرزو ہے

بجز کار بد عمر افسوس گذری
نہ کوئی ہوا مجھ سے کار نکو ہے

ترے قول پر دل سے نازان ہے بسمل
کہ قرآن مین آیا لا تقنطو ہے

عجب دیکھا ترا نقشہ کہین کچھ ہے کہین کچھ ہے
مرا آقا مرا مولا کہین کچھ ہے کہین کچھ ہے

ہر اک شی مین ترا جلوہ کہین کچھ ہے کہین کچھ ہے
نظر سے جسطرف دیکھا کہین کچھ ہے کہین کچھ ہے

کہین مخفی کہین ظاہر کہین غایب کہین حاضر
یہ طرز دلربا آیا کہین کچھ ہے کہین کچھ ہے

ہر اک طرز تلون سے عیان جلوہ نمائی ہے
کہین اولا کہین ثالہ کہین کچھ ہے کہین کچھ ہے

کہین سرخی کہین سبزی کہین سختی کہین نرمی
کہین لولو کہین لالہ کہین کچھ ہے کہین کچھ ہے

کہین ذرہ کہین اختر کہین ہیرا کہین پتھر
کہین ادنیٰ کہین اعلیٰ کہین کچھ ہے کہین کچھ ہے

کہین عابد کہین زاہد کہین منکر کہین ملحد
کہین مندر کہین کعبہ کہین کچھ ہے کہین کچھ ہے

گہے حسن مہ کنعان گہے مفتون زلیخا سان
گہے بندہ گہے مولا کہین کچھ ہے کہین کچھ ہے

یہ عبرت گہ ہے گلزار جہان چشم تماشا کو
کہین گُل ہے کہین کانٹا کہین کچھ ہی کہین کچھ ہے

طلسم رنگ ہستی ہر زمان رنگت بدلتا ہے
کہین ہُو ہُو کہین ہا ہا کہین کچھ ہی کہین کچھ ہے

کہین پردہ نشین بسمل کہین بے پردہ در محمل
عجب پردہ نشین دیکھا کہین کچھ ہے کہین کچھ ہے

میری آنکھون نے نیا انداز دکھلایا مجھے
گم ہوا نظرون سے مین جب تو نظر آیا مجھے

جب سے حُسن شعلۂ رُخسار دکھلایا مجھے
تو نے اے ابر کرم بجلی سا تڑپایا مجھے

کلمۂ طیّب سُنا کر بُت بنایا واہ واہ
خانۂ دل کعبۂ ایمان نظر آیا مجھے

بند کین چشمان ظاہر کھُل گئین باطن کی آنکھ
صدقہ پیر معرفت رستہ ترا پایا مجھے

بخت برگشتہ نے یون مجھکو پھرایا دُور دُور
نحنُ اقرب تو نے سو سو بار فرمایا مجھے

ہوگیا ٹھنڈا کلیجہ بجھ گئی سینہ کی آگ
جرعۂ جام سقٰہم جب سے ہاتھ آیا مجھے

بیخودی تھی صورت موسیٰ لڑی جب تجھ سے آنکھ
لن ترانی کا وہین مضمون یاد آیا مجھے

صورت شمس و قمر دورا ہے مجھپر رات دن
گردش چشم فلک کیا دور دکھلایا مجھے

سُوکھ کر کانٹے کی صورت بن گیا جسم نزار
اُس کمر مو نے سر گیسو جو دکھلایا مجھے

واہ رے عشق بے بہا کس کن بہانے سے عزیز
صورت یوسف سر بازار بکوایا مجھے

اَللّٰھُمّ زد فزد بسمل ترے اشعار نے
ماہیِ بے آب سا ہر پہلو تڑپایا مجھے

وہ ہر دم پاس ہے تیرے تو بسمل جسکا جویا ہے
نظر آتا نہین تجھکو تری آنکھون پہ پردا ہے

تجھے ہے چاہ جس یوسف کی اور تو جسکا شیدا ہی
وہ خود نگران ترا شام و سحر مثلِ زلیخا ہے

تماشا دیکھتا ہے وہ تماشا گاہِ ہستی مین
تماشائی ہے تیرا جسکا تو محوِ تماشا ہے

کیا شدّاد نے دعویٰ خدائی کا تو کیا پایا
خودی سے عاقبت بارِ جہنّم سر پہ رکھا ہے

بیانِ عشق سے دم بند ہی فانوسِ قالب مین
زبانِ شمع سان خاموش جلنا ہمکو گویا ہے

عجب کچھ بیکلی ہی سانپ سا سینہ پہ پھرتا ہے
سمائی دلمین جسدن سے کہ وہ زلفِ چلیپا ہے

اُٹھائے سر کوئی زیرِ فلک کیا خاک ہستی مین
پکڑ کر کان طفل آسا یہ اُٹھنے ہی بٹھاتا ہے

اُٹھا سکتا ہے بارِ نوکِ مژگان کوئی سینہ پر
ہزارون زخم کھائی ہین یہ میرا ہی کلیجا ہے

اُٹھائے بُردبار ہوکر سر ہلکاپن سراسر ہے
گران ہوتا ہے جب پلّہ ترازو کا تو جُھکتا ہے

کیا ہے حشر مین ملنے کا وعدہ سروِ قامت نے
قیامت جسکو کہتے ہین وہی یومِ تمنّا ہے

پکڑے گوشۂ دامان بڑھاکر ہاتھ اے **بسمل**
قبائے جامہ بخشش تنِ احمدؐ پہ زیبا ہے

درِ مصطفیٰؐ طورِ موسیٰ نہین ہے
یہان ربِّ ارنی پہ جھگڑا نہین ہے

جو شیدائے دیدار مولا نہین ہے
وہ بندہ ہے گو بیک بندا نہین ہے

کسے زلفِ احمدؐ کا سودا نہین ہے
وہ سر ہی نہین جس مین سودا نہین ہے

صراطِ نبیؐ پہ جو ثابت قدم ہے
اُسے راہ مین کوئی کھٹکا نہین ہے

ضیائے رسالت ہی روشن یہانتک
کہ کافر کا دل بھی تو کالا نہین ہے

کلیدِ دو عالم ہے اسمِ محمدؐ
پڑھا جسنے پھر اُسکو پروا نہین ہے

پکارون کسے دو عالم مین شاہا — تمہارے سوا کوئی میرا نہین ہے
مین ہون تشنہ کامِ دیدارِ احمد — مجھے جامِ کوثر کی پروا نہین ہے
عرب کیا عجم ماہ سے تا بماہی — کہان کس جگہ تیرا ڈنکا نہین ہے
جسے سیر ہستی ہین مشہور کرتے — یہ عبرت کدہ ہے تماشا نہین ہے
کھلا تجھ پہ رمزِ دنیٰ کا معما — چھپا تجھ سے از فاوحی نہین ہے
ہوا حکم پردہ سے آپے تامل — احد اور احمد مین پردا نہین ہے
مدارج مراتب مین اعلیٰ سے اعلیٰ — کوئی خلق مین تجھ سے اعلیٰ نہین ہے

بلا لو بس اب اپنے بسمل کو مولا
خدا جانے پھر کیا ہے اور کیا نہین ہے

مرسلین سب بید آسا تھرتھراتے جائینگے — پیشِ حق محبوبِ یزدان مسکراتے جائینگے
توسنِ رحمت نبی فر فر اڑاتے جائینگے — بوئے عطرِ مغفرت سب کو سنگھاتے جائینگے
جب گنہگارانِ امت ہون طلب دربار مین — کہہ کے کچھ آہستہ حق سے بخشواتے جائینگے
ہم سیہ کارون کی خاطر آپ پیشِ ذوالجلال — سر جھکاتے جائینگے آنسو بہاتے جائینگے
گرچہ ٹھہرا راستہ ہے اے محبو پل صراط — پر ہمارے رہنما رہ پر لگاتے جائینگے
تشنہ کامانِ محمد کب ہون محشر مین ہراس — جام کوثر ساقیٔ کوثر سے پاتے جائینگے
منزلِ میزان پہ جب پہونچین شفیع المذنبین — پلۂ نیکی پہ اے امت جھکاتے جائینگے
عاشقانِ روئے احمد جان نثارانِ نبی — مثلِ گل باغِ ارم مین کھل کھلاتے جائینگے

تابشِ خورشیدِ محشر سے شفیعِ روزِ حشر
سایۂ رحمت مین ہر اک کو بٹھاتے جائینگے

کیون نہو ہون سو جان سے ای بسمل نبی پر ہم نثار
ہمکو آفاتِ قیامت سے بچاتے جائینگے

محمد مطلعِ انوارِ حق ہے
محمد جلوۂ دیدارِ حق ہے

محمد مصدرِ اظہارِ حق ہے
محمد مظہرِ انوارِ حق ہے

محمد واقفِ گفتارِ حق ہے
محمد محرمِ اسرارِ حق ہے

محمد قمریٔ اشجارِ حق ہے
محمد بلبلِ گلزارِ حق ہے

محمد شمعہ اسرارِ حق ہے
محمد رونقِ دربارِ حق ہے

محمد پیشوائے مرسلین ہے
محمد قافلہ سالارِ حق ہے

محمد کانِ جود و مغفرت ہے
محمد گوہرِ کردارِ حق ہے

ہر اک مثلِ زلیخا ہے عزیزو
محمد یوسفِ بازارِ حق ہے

خریدار و خرید و تحفۂ حق
محمد کاروانِ کارِ حق ہے

عدالت حشر سے بسمل خطر کیا
محمد مصطفٰے مختارِ حق ہے

آپ ہین رحمتِ یزدان رسولِ عربی
آپ ہین صاحبِ غفران رسولِ عربی

تیری ہر آن کے قربان رسولِ عربی
اے مرے سرورِ ذیشان رسولِ عربی

طاعتِ حق ہی اطاعت تری اللہ باللہ
سن چکا ہون مین یہ اعلان رسولِ عربی

تجھکو محبوب کہا اللہ نے ای ختم رسل
ہی ترے وصف مین قرآن رسولِ عربی

ہجر مین صورتِ یوسف ہون گرفتارِ الم
گھر ہے اک گوشۂ زندان رسولِ عربی

شانِ احمد سے کھلا شانِ احد کا نقشہ
آپکی شان کے قربان رسولِ عربی

شوقِ دیدار ہوا ورسورۂ یٰسین کا سبق
آے جب لب پہ مری جان رسولِ عربی

تیرا ثانی ہے نہین اور نہ ہوگا کوئی
ہی یہی دین یہی ایمان رسولِ عربی

اب دکھا دیجیے بسمل کو جمالِ رخِ پاک
یہ بھی ہے حافظِ قرآن رسولِ عربی

تجھپہ سو جان سے قربان رسولِ عربی
ای مری روح مری جان رسولِ عربی

ہند مین یون رہون مداحِ پیمبر ہوکر
صورتِ آئینہ حیران رسولِ عربی

عندلیبِ چمنِ نعتِ محمد ہون مین
خلق مین صورتِ حسان رسولِ عربی

کہ مطوف ہون گہ روزنِ قبر سے جھانکون
شمعِ روضۂ رضوان رسولِ عربی

دل مرا کعبۂ مقصود نہ ٹہیرے کیونکر
ہی خیال آپکا مہمان رسولِ عربی

داورا حشر مین ہو جبکہ منادی جبرئیل
ہاتھ مین ہو مرے دامان رسولِ عربی

میرا منھ اور تیری مدحت میرا دل اور ترا شوق
ہی یہ اللہ کا احسان رسولِ عربی

دلمین ہو حبِّ نبی لب پہ ہو اشہد کی صدا
ہی یہی سینہ مین ارمان رسولِ عربی

جز خطا کارِ سعادت نہ بن آیا بسمل
دلمین ہون سخت پشیمان رسولِ عربی

اب تو دکھلائیے مولا مجھے صورت اپنی
صورتِ آئینہ حیران ہے طبیعت اپنی

تنگ کرتے ہین خیالاتِ مخالف مجھکو
درپئے جان ہے ہر وقت یہ غیرت اپنی

اے نسیمِ سحری اب تو مدینہ لیچل
آئی ہے گلشنِ یثرب پہ طبیعت اپنی

کوئی مونس ہے نہ ہمدم نہ کوئی محرمِ راز
جز ترے جانِ جہان خاک ہے خلوت اپنی

یہ گریبان تنگی اور یہ جنون خیز ہوا
لے اُڑیگی سوئے بطحا ہمین وحشت اپنی

لی مع اللہ سے ظاہر ہے ترا چشمۂ فیض
کیون نہ اُمت کو نظر آئے شفاعت اپنی

باغِ جنت کی ہوا پر نہ ہو مایل ہرگز
یثربِ پاک مین بجائے جو تُربت اپنی

سوزشِ عشقِ محمد ہے جگر مین پنہان
رنگ لائیگی یہ محشر مین حرارت اپنی

کیون نہ ہر گام پہ ہون فرش مری چشمِ امید
صدقہ جاؤن ہے ازل ہی سے یہ حسرت اپنی

ہند سے شاہِ عرب بہرِ خدا کیجے طلب
سخت برداشتہ رہتی ہے طبیعت اپنی

مدح خوانِ شہِ کونین ہون اے بسملِ زار
عالمِ قدس مین کیونکر نہ ہو شہرت اپنی

تسکین ہو کسطرح سے دلِ ناصبور کی
مدت سے آرزو ہے جمالِ حضور کی

وہ جلوۂ جمال وہ نورِ ضیائے حق
موسیٰ جو دیکھ لے تو کہے شمع طور کی

اسرارِ حق تھا خلق مین آنا حضور کا
پایا خدا کو ہمنے بدولت حضور کی

شوقِ ضیائے روضۂ اقدس ہے واعظا
خواہش رہی نہین مجھے حور و قصور کی

کیونکر نہ ہمکو ناز ہو جنت کے قصر پر
فرمائے جب خدا ہمین اُمت حضور کی

ناطق ہے صاف کلمۂ لولاک مونو
ہے روشنی جہان مین محمدؐ کے نور کی

کعبہ مین تہلکہ پڑا بُت سر کے بل گرے
شہرت ہوئی حضور کے جسدم ظہور کی

خورشیدِ رُستخیز ملائے کب اُس سے آنکھ
جسپر نظر ہو شافعِ یوم النشور کی

اُسوقت دستگیر ہے مولا ہو دستگیر
یارب صدا بلند ہو جب نفخ صور کی

لائے ازل سے نعتِ محمدؐ کا مشغلہ
بسمل یہ تمنے بات تو سوچی ہی دُور کی

جسے دُھن ہے حبیبِ کبریا کی
سمجھ لو اُس پہ ہے رحمت خدا کی

صفت کس سے ہو محبوبِ خدا کی
خدا نے خود محمدؐ کی ثنا کی

کرم کی لُطف کی جود و سخا کی
یہ عادت تھی شہِ ہر دوسرا کی

عدم سے کوئی بھی ہوتا نہ ظاہر
یہ خاطر تھی جنابِ مصطفےٰ کی

الست رب نے فرمایا ازل مین
ندا کی آپ نے قالوا بلےٰ کی

اونھین بخشا کہیگا داورِ حشر
جو اُمت ہے محمدؐ مصطفےٰ کی

غبارِ خاکِ طیبہ ہو مری خاک
ملے اُس خاک مین یہ جسم خاکی

دئے جھوکے نہ پہنچایا وہانتک
ہوا بندی تھی سب بادِ صبا کی

نبیؐ کے سایۂ ناخن کے آگے
حقیقت کچھ نہین ظلِ ہما کی

بلا لو ہند سے بسمل کو مولا
سماعت کیجئے اِس بینوا کی

جمالِ مصطفےٰ دیکھو گلستانِ الٰہی ہے
بہارِ خلد ہے اور دید قرآنِ الٰہی ہے

کیا سامانِ شفاعت کا یہ سامانِ الٰہی ہے
کیا پیدا محمدؐ کو یہ احسانِ الٰہی ہے

بیانِ مصطفےٰ اے عالم قرآن سے کم سمجھو
تلاوت ذکرِ احمدؐ خاص قرآنِ الٰہی ہے

بلایا دم کے دم مین چرخِ ہفتم پر محمدؐ کو
عجب قدرت ہی اوسکی اور عجب شانِ الٰہی ہے

یہی غل تھا شبِ معراج مین افلاک پر ہر سو
کہ وہ آتا شہِ لولاک مہمانِ الٰہی ہے

اُٹھاؤ نگاہ سجدے سے مین زنہار اے قاتل
مری قربان ہی جان اُس پر جو فرمانِ الٰہی ہے

الٰہی بخش دے بسملؔ کو صدقہ اپنے احمدؐ کا
یہ مداحِ نبیؐ ہے اور ثناخوانِ الٰہی ہے

شہِ لولاک کی محفل شبستانِ الٰہی ہے
رسولِ پاک کا فرمان فرمانِ الٰہی ہے

بہارِ حُسنِ احمدؐ حسن بستانِ الٰہی ہے
خدا کی شان ہی کیفیت شانِ الٰہی ہے

جمالِ روئے احمدؐ میری نظرون مین سمایا ہے
مجھے لاریب حافظ حفظِ قرآنِ الٰہی ہے

ضیائے جلوۂ پرنور سے روشن دو عالم مین
چراغِ نورِ احمدؐ شمعِ ایوانِ الٰہی ہے

خطِ روئے مبارک سے عیان تفسیر مصحف ہے
وہ ہین معنئ قرآن اور یہ قرآنِ الٰہی ہے

قطعہ

ہوا حکم خدا جبریل سے کہدو ملایک مین
مزین ہون فلک سارے یہ فرمانِ الٰہی ہے

کرین آراستہ لوح و قلم عرشِ معلیٰ تک
شبِ معراج ہے اور جشن مہمانِ الٰہی ہے

خدا نے ہمکو بخشا ہے جو کچھ اپنی کریمی سے
تصدق ہے محمدؐ کا اور احسانِ الٰہی ہے

الٰہی بخش الٰہی بخش بسملؔ تجھکو کہتے ہین
یہی سامان ہی بخشش کا یہ سامانِ الٰہی ہے

چشم پُرنم ہین حبیبِ کبریا کیواسطے
دل تڑپتا ہے جمالِ مصطفےٰ کیواسطے

جان بلب ہون اُس شہِ عالی وِلا کیواسطے
دوجہان ہین جس امامِ انبیا کیواسطے

نارِ دوزخ گو کہ ہے اِس پُرخطا کیواسطے
یا نبیؐ پرتم بچالیجو خدا کیواسطے

تیرا وہ دربارِ عالی ہے شہِ کونومکان
جاتے ہین شاہ و گدا سب التجا کیواسطے

آپکے مبعوث ہوتے ہی ہر اک کفار سے
بُت لگے کہنے ہمین توڑو خدا کیواسطے

کب ہوا جنّت کی خوش آئیگی اُسکو زاہدو
مرمٹا ہو جو مدینہ کی ہوا کیواسطے

مرہی جانے دے مجھے عشقِ نبیؐ مین اے طبیب
ہے یہی کافی دوا اِس لادوا کیواسطے

ظلمتِ مرقد سے گھبراتا ہو کوئی میرے پاس
مشعلِ نامِ محمدؐ ہے ضیا کیواسطے

گو نہین ہے پاؤن نہین طاقت پہ ہے یہ آرزو
سر کے بل حاضر ہون عرضِ مدّعا کیواسطے

آپ جس شان و تجمّل سے گئے تھے یا نبیؐ
یون گیا ہے کون دیدارِ خدا کیواسطے

داغِ عشقِ مصطفےٰ کیا خوب دولت ہے دِلا
جمع رکھ سامان یہ روزِ جزا کیواسطے

دن قیامت کے بچانا آفتابِ حشر سے
سایۂ رحمت مجھے خیرالوریٰ کیواسطے

خواہشِ **بسمل** ہے یارب حضرتِ شبّیر کیطرح
جان دون مین بھی شہیدِ کربلا کیواسطے

پردہ اُٹھائیے رُخِ زیبا دکھائیے
جان لب پہ آرہی ہے خدارا جلائیے

ہم کشتگانِ خنجرِ ہجران ہین ہند مین
یثرب بُلاکے زخم پہ مرہم لگائیے

کھل جائین سب پہ معنیِ والشمس والضحیٰ
روئے حسین سے زلفِ معنبر ہٹائیے

تشنہ دہان ہون ہجر مین تکلیف مرگ ہے
اب شربت وصال خدارا پلائیے

داور کہے گا آپکو محشر مین آئیے
امت گناہ گار جو ہے بخشوائیے

بحر کرم کرم کی نظر مجھپہ ہر زمان
رکھیے نہ میری یاد کو دل سے بھلائیے

جب سے سنا ہے آپکی شیرین زبان کا وصف
جی چاہتا ہے اب تو یہی زہر کھائیے

مشکل کشا کشا مری مشکل کرے آپ ہین
طالب ہون سیر شربت لطفی دکھائیے

صدمے جدائی کے تو یہ بسمل اٹھا چکا
للہ اب وصال کا مژدہ سنائیے

کیون نہ مفتون خط نور ہون تلاوت والے
رخ کو مصحف تری کہتے ہین کتابت والے

رشک سے دیکھ کے رہ جائینگے جنت والے
پائین جنت مین جگہ جب تری امت والے

تیری تصویر بلا ریب ہے آئینہ حق
کیون نہ شیدا تری صورت کے ہون صورت والے

جب گناہ گارون کو بخشائینگے اللہ سے آپ
حشر مین شور مچائینگے قیامت والے

جنتین ان کے لیے حق نے بنائین بخدا
مومنو جو ہین محمد کی محبت والے

آپکا ذکر بھی کیا ذکر ہے ماشاء اللہ
سیر ہوتے نہین سننے سے سماعت والے

تیرے کوچہ سے نہ جاونگا مین اٹھکر ہرگز
لاکھ جنت مین بلائین مجھے جنت والے

اپنے مرنے کو سمجھتے ہین وہ جینا بیشک
جو ترے عشق مین مرتے ہین مروت والے

رنج و غم حسرت و حرمان الم و یاس و محن
در پئے جان ہین یہ سب ہجر مین شدت والے

تاج لولاک لما ہے ترے سر پر زیبا
کیون نہ عزت کرین شاہا تری عزت والے

غیر اصحاب ثلثہ بھی نہ آئیگی بات | ہین بہر حال یہی خلوت و جلوت والے

یاد بسمل کی بھی ہو بہر حسن اور حسین
جمع ہون جب ترے روضہ پہ زیارت والے

شاق ہے شاہ امم دل پہ جدائی تیری | ہجر مین جان لبون پر ہے دہائی تیری
دل مین کانٹا سا کھٹکتا ہی نفس کا کھٹکا | نشتر جان ہے ہر دم یہ جدائی تیری
تو وہ یوسف ہے تماشائی ہے یوسف تیرا | یا نبی کیون نہ ہو مشتاق خدائی تیری
وہ سبکدوش ہوا منصب شاہی پایا | جسنے نعلین سر دست اٹھائی تیری
چشم بیمار کا بیمار ہون اللہ اللہ | نرگسین آنکھ نے کیون آنکھ دکھائی تیری
زیر پا مین تمنا ہے بچھاؤن آنکھین | اپنے رومال سے پونچھون کف پائی تیری
کیون نہ بیمار ترے چارہ طلب ہون تجھ سے | رشک اعجاز مسیحا ہے دوائی تیری
سکۂ مہر نبوت ہے جہان مین رائج | شاہ عالم ہے دو عالم مین دہائی تیری
چرخ چارم پہ نہ کیون تیرے گدا کا ہو دماغ | فخر شاہی ہے شہنشاہ گدائی تیری
مال و زر ہاتھ لگا دونون جہان کا اوسکے | جسکو حاصل ہوئی اے شاہ گدائی تیری

حشر مین نعت نبی جبکہ سنائے بسمل
محشرین شور مچا مین کہ بن آئی تیری

تری ہجر مین شہ دوسرا مجھے صبر ہے نہ قرار ہے | لگی جسم و جان مین ہی آگ سی کہ سلگ رہا تن زار ہے
مری لو خبر کہین جلد تر مرا درد و غم سی پھٹا جگر | مری جان چلی شہ بحر و بر یہ دم عاشق زار ہے

کروں کس سے رازِ دلی بیاں کہوں کس سے اپنی داستاں
سو تیرے ای شہِ انس و جاں میرا کون حامی کار ہے

تو رسولِ ربِّ کریم ہے تو حبیبِ ربِّ رحیم ہے
تری شان شانِ عظیم ہے کیا حق نے تجھکو پیار ہے

ترا جلوہ جلوۂ حق نما ترا عشوہ عشوۂ جانفزا
ہے نرالی تیری ہر اک ادا مری جان تجھ پہ نثار ہے

ہوں غریقِ بحرِ معازرت تجھے ہر طرح سے ہی مقدرت
مرا بیڑا امید سے شش جہت تری اک نگاہ میں پار ہے

مٹیں دل کی حسرتیں ہو بموائے ہی بر آئیں سب آرزو
کہے پیش داورِ حشر تو یہ ہمارا بسمل ترا ہے

تمہیں اے شافعِ محشر محمد مصطفےٰ ٹھیرے
خوشا قسمت رہے طالع ہمارے پیشوا ٹھیرے

رسولوں میں شہِ والا امام انبیا ٹھیرے
حسینوں میں حسیں ایسے کہ محبوبِ خدا ٹھیرے

ہو الاول ہو الآخر ہو الظاہر ہو الباطن
حضور ہی ابتدا ٹھیرے حضور ہی انتہا ٹھیرے

تعجب کیا ہی ناجی سے ہو بخشش پہلے ناری کی
تمہارا دستِ رحمت دستگیری پر گرا ٹھیرے

ضیائے اسمِ اقدس دونوں عالم میں ہے نور افگن
تمہیں شمس الضحیٰ ٹھیرے تمہیں بدر الدجیٰ ٹھیرے

سبحان اللہ کیا رتبہ ہے سلطانِ دو عالم کا
ادھر نورِ خدا ٹھیرے ادھر صلِّ علیٰ ٹھیرے

تڑپتے ہی رہے آکر تری فرقت سے ہستی میں
جو ہم آئے تو کیا آئے جو ہم ٹھیرے تو کیا ٹھیرے

تری صورت میں صورت گر نے صورت اپنی دکھلائی
ترا نقشہ نہ کیوں آئینہ قدرت نما ٹھیرے

خداوندا مدح خوانِ رخ و زلفِ پیمبر ہوں
الٰہی شغل اپنا یہ ہی ہر صبح و مسا ٹھیرے

تمہارے لات شاہی پر جسے حاصل گدائی ہو
شہنشاہِ جہاں ہے جو ترے در کا گدا ٹھیرے

بچانا پہلے ہی پرسش سے یا مولا قیامت میں
خدا جانے کہ پھر بسمل بھلا ٹھیرے برا ٹھیرے

نہ طفلِ آسا خیر الورا کھیلتے تھے
خدا سے حبیبِ خدا کھیلتے تھے

عبادت سے شوق آپکو تھا ہمیشہ
ریاضت سے باصد ولا کھیلتے تھے

مسیحا و موسے تھے محوِ تماشا
وہ کھیل آپ صلّ علیٰ کھیلتے تھے

اشارہ سے پھرتے تھے سیّارہ ہرسو
ستارون سے بدرُ الدُّجیٰ کھیلتے تھے

سخن ریز تھے گہہ گہہ آسمان سے
عجب کھیل قدرت نُما کھیلتے تھے

نہ تھا کھیل اعجاز سے کوئی خالی
ہر اک کھیل معجز نُما کھیلتے تھے

خدا بن نہ تھا چین دم بھر کو بسمل
خدا سے حبیبِ خدا کھیلتے تھے

زبان پر جب ہمری نامِ رسول اللہ آتا ہے
کلیجا مُنھ کو بس میرا مرے اللہ آتا ہے

تڑپ جاتا ہے دل وردِ لبِ لا اِلٰہ آتا ہے
ہر اک نعرہ سے آوازہ رسول اللہ آتا ہے

تمنائے جُنبشِ مژگان مین ہلجاتا سراسر ہون
عجب اک زلزلہ دل پر مرے واللہ آتا ہے

جسے ہے عشق دیدارِ رُخِ زیبائے حضرت کا
اُسی کو مومنو پڑھنا کلام اللہ آتا ہے

عجب کیا وصف روئے پاک اور ریشِ مبارک ہے
کلام اللہ مین ذکرِ رسول اللہ آتا ہے

ملک جن جن کے مضمون عالمِ بالا سے لاتی ہین
لبِ بسمل پہ جبدم لفظ بسم اللہ آتا ہے

عجب اک غلغلہ اسرا کی شب تھا عرشِ اعظم پر
رسول اللہ آتا ہے رسول اللہ آتا ہے

خدا خود بول اُٹھا غلبۂ جوشِ محبت مین
کہ آج اللہ کے گھر مین حبیب اللہ آتا ہے

الٰہی کب کہیگی خلق وہ دن کون سا ہوگا
کہ وہ بسمل سوئے بیتِ رسول اللہ آتا ہے

رخ سے پردہ کو اٹھا دے جو اُٹھانا ہے تجھے
جلوۂ طور دکھا دے جو دکھانا ہے تجھے

مژدۂ وصل سُنا دے جو سُنانا ہے تجھے
اپنے بسمل کو جلا دے جو جلانا ہے تجھے

گو نہین ظرف مرا قابلِ اکسیر مگر
اسکو کُندن ہی بنا دے جو بنانا ہے تجھے

طایرِ روح قفسِ تن سے ہے پرواز طلب
دامِ ہجران سے چُھڑا دے جو چُھڑانا ہے تجھے

طور کو دیتے ہین جس جلوہ سے شعر التشبیہ
اُس تجلّی کو دکھا دے جو دکھانا ہے تجھے

نکہتِ باغِ ارم سے تو معطّر ہے دماغ
بوئے شرب کو سُنگھا دے جو سُنگھانا ہے تجھے

آتشِ ہجر سے ہر دم ہے جگر شعلہ فشان
آبِ صلت سے بجھا دے جو بجھانا ہے تجھے

چشمِ بد دور ترا نور ہے من نور اللہ
شانِ وحدت کو دکھا دے جو دکھانا ہے تجھے

کام بنتا ہے مرا پُشت و پناہِ اُمّت
اپنا دیوانہ بنا دے جو بنانا ہے تجھے

اک نظر مین تری بیڑا ہے مرا وار سے پار
سیلِ عصیان سے بچا دے جو بچانا ہے تجھے

بادۂ لطف سے ساقی ہو لبالب اک جام
دستِ رحمت سے پلا دے جو پلانا ہے تجھے

عاصیون پر ہو عنایت کی نظر شاہِ اُمم
نارِ دوزخ سے بچا دے جو بچانا ہے تجھے

تاب جنبش نہین بسمل کو ترے فخرِ مسیح
لبِ اعجاز ہلا دے جو ہلانا ہے تجھے

نظر کن قطبِ ربانی محی الدین جیلانی
طبیبِ دردِ حیرانی محی الدین جیلانی

تمہین ہو غوثِ صمدانی محی الدین جیلانی
تمہین ہو ظلِ سبحانی محی الدین جیلانی

ندیمِ بارگاہِ حضرتِ سرکارِ دین تم ہو
تمہین زیبا ہے سلطانی محی الدین جیلانی

قدم سے تیرے گلگوں ہے صحنِ باغِ ولایت ہے
بہارِ رنگ عرفانی محی الدّین جیلانی

کرامت ظاہر و باطن بسانِ طورِ روشن ہے
ضیائے شمع عرفانی محی الدّین جیلانی

زمانہ مین ہے شاہا مثلِ مہر و ماہ نور افگن
ترا فیضِ درخشانی محی الدّین جیلانی

معارف مین حقیقت مین شریعت مین طریقت مین
تمہین ہو پیر پیرانی محی الدّین جیلانی

ذرا الطاف و رحمت کی نظر ہووے غلامو نپر
بحقِ فیضِ یزدانی محی الدّین جیلانی

اسیرِ دامِ عصیان ہون محیطِ ابرِ گریان ہون
غضب کی ہے پریشانی محی الدّین جیلانی

تمنائی ہے بسمل مشکلِ لاحل کو حل کیجے
مرادِ دل ہو آسانی محی الدّین جیلانی

وہ مرنیکو مرتے ہین او جینے والے
جو عاشق ہین خونِ جگر پینے والے

یہ کچھ گرمیٔ عشقِ صابر ہے دلمین
کہ افسردہ خاطر ہین پشمینے والے

مشبک ہے نوکِ مژہ سے کلیجا
پریشان ہین ہیہات تخمینے والے

ابھی بر سرِ جوش دستِ جنون ہے
گریبانِ وحشت کے او سینے والے

گدایانِ صابر کی نظرون مین بسمل
ہین ادنے غنی مال و گنجینے والے

محمد رحمۃ اللعالمین ہے
محمد خاتمِ حق کا نگین ہے

محمد پیشوائے مرسلین ہے
شفیعِ روزِ محشر بالیقین ہے

وہ یکتائے زمان شاہِ زمین ہے
کہ ثانی جسکا دنیا مین نہین ہے

وہ شاہِ نازِ نازنین ہے | کہ یوسف حسن سے جسکے حسین ہے

صفت اُسکی دِلا ممکن نہین ہے | ثناگر جسکا ربّ العالمین ہے

خیالِ خالِ روئے مصطفےٰ مین | عجب نکتہ ہے ہر اک نکتہ چین ہے

مٹے جون نقشِ پا اُس نقشِ پا پر | یہ مُدّت سے تمنائے جبین ہے

غمِ دوری کے صدمون سے ہے تن مضطر | تزلزل مین پڑی جانِ حزین ہے

سرشکِ خون ہے آنکھون سے جاری | خدنگِ عشقِ احمد دلنشین ہے

تأمّل آتشِ عشقِ نبیؐ کیون | جگر ہے اور آہِ آتشین ہے

جسے کہتے ہین ارضِ رشکِ جنّت | مدینہ پاک کی وہ سرزمین ہے

قطعہ

سُنا حجاج اکثر کی زبانی | وہ روضہ روضۂ عرشِ برین ہے

ہے گردا گردِ حائل اُس کے جالی | وہ جالی کیا ہے چشمِ ناظرین ہے

نظارہ اُس سے ہی کرتے ہین ناظر | وہ جالی عین چشمۂ دوربین ہے

ہے اُس جالی کے اندر اور پردہ | وہ پردہ پردۂ نورِ مبین ہے

اُسی مین شمعۂ تابوت روشن | چراغِ رہنمائے راہِ دین ہے

کہون صدر رشکِ جنّت تو بجا ہے | کہ پایہ اُسکا ہم پایہ نہین ہے

ہجومِ عاشقان اُس آستان پر | جھکتا سرگروہِ مومنین ہے

دکھا ہمکو خداوندِ دوعالم | وہ روضہ پاک کی جو سرزمین ہے

غلام آپ ہی کا کہلاتا ہے مولا | پہ بسمل گو حقیر و کمترین ہے

# رُباعیات

الٰہی معمّا یہ کیا آج ہے | جو گردون پہ گرد اڑ رہا آج ہے
اُڑاتی ہوئی خاک پھرتی ہے صرصر | چمن مین یہ کیا گل کھلا آج ہے

## دیگر

الٰہی چمن مین یہ کیا آج ہے | کہ سروِ نبیؐ پر جفا آج ہے
پریشان نسیم سحر کے ہین گیسو | سرِ شاخ سنبل کھلا آج ہے

## نوحہ

قیامت کا ہونا بجا آج ہے | بلا مین شہِ کربلا آج ہے
تزلزل مین ارض و سما آج ہے | کہ غمگین حبیبِ خدا آج ہے
یہ کیون چشمِ افلاک سے خون برسے | کہ مغلوب غالب ہوا آج ہے
جسے سر جھکاتی تھی کل ساری خلقت | وہ سر خاک و خون مین پڑا آج ہے
پلائیگا جنت مین جو آبِ کوثر | لو وہ قتل پیاسا ہوا آج ہے
زمانہ مین مشہور تھی صیف جسکی | تہِ تیغ اونکو کیا آج ہے
وہ سینہ جو سینہ پہ رکھتے تھے حضرت | لو شمر اُس پہ بیٹھا ہوا آج ہے
نصیب ہو مجھے خدمتِ اہلبیت | خدا سے مری یہ دعا آج ہے
یہ رونیکی جا ہے کہ بسمل و غا مین | اکیلا شہِ کربلا آج ہے

# ترجیع بند در ذکر شہادت حضرت امام حسین علیہ السلام

## بر غزل امیر خسرو

اے دلربائے دو جہان افسوس ای سبطِ نبیؐ — وے دلستانِ دلستان افسوس ای ابنِ علیؑ
یون سر کرین تن سی جدا ان مین ترا قومِ شقی — اے چہرۂ زیبائے تو رشکِ بتانِ آذری

ہر چند وصفت میکنم در حسن زان بالاتری

واللہ عالم سرورا سمجھے نہ ہم یہ زرگری — تجھ سا امامِ مجتبےٰ سر گوشۂ چشمِ نبیؐ
دریا پہ یون پیاسا رہی باقی نہ پای اک فری — تو از پری چابک تری و ز برگِ گل نازک تری

وز ہر چہ گویم بہتری حقا عجایب دلبری

روئے نہ کیون خلقِ خدا تجھسا کوئی دکھلائی تو — جسنے کیا تجھپر ستم وہ سامنے آجائے تو
اوصاف تیرے حسن کے قرآن سی سن جائے تو — عالم ہمہ یغمائے تو خلقِ جہان شیدائے تو

آن نرگسِ رعنائے تو آوردہ رسمِ دلبری

جب رن مین گھوڑی سے گری سرورِ بصد رنج و الم — بولے لعین سے ای لعین اب کر مرے سر کو قلم
سر کو جھکا کر شمر نے کی عرض اے شاہِ امم — آفاق را گردیدہ ام مہرِ بتان ورزیدہ ام

بسیار خوبان دیدہ ام لیکن تو چیزِ دیگری

تو ہے وہ یکتائے زمان اے سیدِ والا گہر — ثانی ترا ممکن نہین دنیا مین ہو کوئی بشر
لیکر چراغِ مہر کو مہ بھی کرے گردش اگر — ہرگز نیاید در نظر صورت ز رویت خوب تر

شمسی ندانم یا قمر یا زہرہ یا مشتری

جھکے سرنگون پیشِ خدا ہے ہے امام المتقین | کی پیش دستی شمر نے سر پر لگائی تیغ کین
دیکھا جو روئے پاک کو یون بنتِ سرورِ چیخ اٹھین | صورت گرے نقاشِ چین او صورتِ یار م ببین

یا صورتے کش این چنین یا ترک کن صورتگری

رو کر شہیدِ کربلا نے عرض یون نانا سے کی | امت نے کنبہ آل کا سب قتل کر ڈالا نبی
بولے نبی واقف ہی تو میری حقیقت ہے توئی | من تو شدم تو من شدی من تن شدم تو جان شدی

تا کس نہ گوید بعد ازین من دیگرم تو دیگری

در پر ترے بحرِ کرم آتے ہین بہرِ التجا | مخلوق یہ ہین ہین جسقدر سلطان سے تا بینوا
بسمل کو کرکے شادمان کر اسکی بھی حاجت روا | خسرو غریب است گدا افتادہ در شہرِ شما

باشد کہ از بہرِ خدا سوئے غریبان بنگری

## مسدس در نعت حضرت اقدس صلی اللہ علیہ وسلم

بیتاب کیا عشقِ رسولِ عربی نے | بیچین کیا دلکو طبیبِ قلبی نے
مفتون کیا اپنے پہ اس امّی لقبی نے | شیدا کیا مجھکو شہِ ہر بیر و صبی نے

دلکو مرے تسخیر کیا اک عربی نے
مکی مدنی ہاشمی و مطلبی نے

اعجاز کیا لب کو ہلا اک عربی نے | زندہ کیا تقریر سنا اک عربی نے

دکھلائیے اندازوادا اک عربی نے | فوراً ہی مجھے کھینچ لیا اک عربی نے

دلکو مرے تسخیر کیا اک عربی نے
مکّی مدنی ہاشمی و مُطّلبی نے

مژگان کا تصوّر ہے و یا ناوکِ دلدوز | چُبھتا ہے جگر مین روشِ خارِ شب و روز
پھُنکتا ہے تپ ہجر کی آتش مین یہ جان سوز | دیکھا تری تاثیر کو اے عشقِ نیاموز

دلکو مرے تسخیر کیا اک عربی نے
مکّی مدنی ہاشمی و مُطّلبی نے

رُخ پر سے گیے بُرقعۂ نوری کو اُٹھا کر | انوارِ الٰہی کی تجلّی کو دِکھا کر
کہہ نرگسِ بیمار کا بیمار بنا کر | وارفتہ کیا آنکھون کو آنکھون سے مِلا کر

دلکو مرے تسخیر کیا اک عربی نے
مکّی مدنی ہاشمی و مُطّلبی نے

اِک سروِ خرامان نے کیا دِل مرا پامال | انداز غضب کا تھا قیامت کی بھری چال
اوسوقت سے ہے پیشِ نظر سورۂ زلزال | کیا پوچھتے ہو ہم نفسو مجھسے مرا حال

دلکو مرے تسخیر کیا اک عربی نے
مکّی مدنی ہاشمی و مُطّلبی نے

آزار نہ سمجھو مجھے آزار نہین ہے | اور یہ بھی ہے مجھسا کوئی بیمار نہین ہے
ناچار ہون مین یارو وہ ناچار نہین ہے | دشوار ہے مجھکو اُسے دشوار نہین ہے

دلکو مرے تسخیر کیا اک عربی نے
مکّی مدنی ہاشمی و مطّلبی نے

جُز مرگ نہ ٹوٹے گا مرا رشتۂ حسرات
مرقد کا سُنا حال نہ واعظ مجھے دن رات
جُز مرگ نہ سربستہ ہو تسبیح مُرادات
پوچھین گے نکیرین تو کہدونگا یہی بات

دلکو مرے تسخیر کیا اک عربی نے
مکّی مدنی ہاشمی و مطّلبی نے

کچھ مین ہی فقط اُسکے نہین عشق مین غلطان
وہ کون ہے جو اُسکے الم مین نہین نالان
جلتا ہے تپ ہجر مین اُسکے مہ تابان
دل تھامے ہوئے بیٹھے ہین داؤد و سُلیمان

دلکو مرے تسخیر کیا اک عربی نے
مکّی مدنی ہاشمی و مطّلبی نے

پہنچے شب اسرا جو فلک پر شہ والا
اک دھوم ہوئی حسن خداداد جو چمکا
اور پردۂ رُخ غیرتِ خورشید ہوا وا
بیساختہ چیخ اُٹھے یہی حضرتِ عیسیٰ

دلکو مرے تسخیر کیا اک عربی نے
مکّی مدنی ہاشمی و مطّلبی نے

جسوقت کہ اُس جلوۂ رخسار کو دیکھا
اور حضرتِ ادریس بھی تھے محو تماشا
تفسیر قرآن پڑھنے لگے حضرت موسیٰ
پردہ سے ندا آئی یہ محبوب ہے میرا

دلکو مرے تسخیر کیا اک عربی نے

مکّی مدنی ہاشمی و مُطّلبی نے

جب حشر مین ہنگامہ قیامت کا بپا ہو
خورشید درخشان سوا نیزہ پہ کھڑا ہو
اور بسمل جان خستہ طلب پیش خدا ہو
اُسوقت یہ عرض ہوگی کہ انصاف ذرا ہو

دلکو مرے تسخیر کیا اک عربی نے
مکّی مدنی ہاشمی و مُطّلبی نے

## ترجیع بند بر غزل حضرت مولانا قدسی رحمتہ اللہ علیہ

نورِ حق فخر دو جا سرورِ عالی نسبی
مژدہ لطف و عطا ہے ترا دیدار نبیؐ
جسنے دیکھا تجھے بخشا گیا ہر پیر و صبی
مرحبا سیدِ مکّی مدنی العربی

دل و جان بادِ فدایت چہ عجب خوش لقبی

وہ ترا نور ہے اے نور خدائے عالم
جسکے پر تو سے منوّر ہین حدوث اور قدم
دیکھ جلوہ کہا موسیٰ نے تجلّی کی قسم
من بیدل بجمالِ تو عجب حیرانم

اللہ اللہ چہ جمالست بدین بوالعجبی

تجھکو اللہ نے ہے باعثِ کونین کیا
تو نہ ہوتا تو نہ ہوتا کوئی اصلاً پیدا
تیری ہی وجہ سے آدم کو یہ رتبہ پہنچا
نسبتے نیست بذاتِ تو بنی آدم را

برتر از عالم و آدم تو چہ عالی نسبی

تیرے رتبہ سے ہے کم رتبہ عرشِ اعظم
قدسیان لیتے ہین بوسہ گاہ ترے سر پہ قدم

شوق ہون بحر ندامت بین غرق عالی ہمم ۔ نسبتِ خود بسگت کردم و بس منفعلم

زانکہ نسبت بسگِ کوئے تو شد بے ادبی

ابرِ احسان سے سیراب ہے گلزارِ انام ۔ باردر شاخ و شجر خُلق سے ہین تیرے تمام
تجھہی سے تازہ ہے افزائے ریاضِ اسلام ۔ نخل بُستانِ مدینہ ز تو سر سبز مدام

زان شدہ شُہرۂ آفاق بشیرین رطبی

سطحہ ارض و سما کے کئے دم مین طے دشت ۔ قابَ قوسین مین پہنچا تو برائے گلگشت
سبع جنات بھی کی ایک سے لیکر تا ہشت ۔ شبِ معراج عروجِ تو ز افلاک گذشت

بمقامے کہ رسیدی نہ رسد ہیچ نبی

تو نے منسوخ کی توریت اور انجیل و زبور ۔ موسیٰ و عیسیٰ و داؤد ہوئے سب مجبور
اسقدر تھی تری اللہ کو خاطر منظور ۔ ذات پاکِ تو درین مُلکِ عرب کردہ ظہور

زان سبب آمدہ قرآن بزبانِ عربی

گرمیِ حشر سے گبہرا اُٹھے جب مخلوقات ۔ کوئی الیاس کی پُوچھے نہ کوئی خضر کی بات
آکے سب عرض کرین تجہسے کہ اے بحرِ نجات ۔ ما ہمہ تشنہ لبانیم توئی آبِ حیات

لطف فرما کہ ز حد میگذرد تشنہ لبی

خوابِ غفلت مین مری عمر ہوئی حیف بسر ۔ خفتہ بختی نہ ہوئی یادِ الٰہی دم بہر
بارِ عصیان کا اک انبار ہے میرے سر پر ۔ چشمِ رحمت بکشا سوئے من انداز نظر

اے قریشی لقبی ہاشمی و مُطّلبی

تجھ پہ روشن دلِ بسمل کا ہے احوال سبھی
مُبتلائے مرضِ عشق ہے جد رجہ نبیؐ
ہے ثنا گر ترا قدسی کی طرح سے یہ بھی
سیّدی انتَ حبیبی وطبیبِ قلبی

آمدہ سوئے تو قدسی پئے درمان طلبی

## ترجیع بند

تاجِ لولاک لما لیلۃ الاسرا داری
دیدۂ سرمۂ مازاغ بطاہا داری
سرِّ قوسین او ادنیٰ و فاوحیٰ داری
مبدۂ ارض و سما نزلتہ اخریٰ داری

حسنِ یوسف دمِ عیسیٰ یدِ بیضا داری
آنچہ خوبان ہمہ دارند تو تنہا داری

تیری خاطر ہوئی مخلوق یہ پیدا ساری
ترے دم سے ہوا اسلام کا رستا جاری
اور نبیوں کو جو پہنچا سو وہ باری باری
ختم تجھ پر ہوا ہر شکل کا نقشا کاری

حسنِ یوسف دمِ عیسیٰ یدِ بیضا داری
آنچہ خوبان ہمہ دارند تو تنہا داری

تیری بیمار ہے خلقت ترے سوا ساری
ہندی و رومی و توسی و شہا تاتاری
چارہ کرتی ہے ناچار ز حد ناچاری
بن ترے پائے شفا کیونکہ ترا آزاری

حسنِ یوسف دمِ عیسیٰ یدِ بیضا داری
آنچہ خوبان ہمہ دارند تو تنہا داری

نورِ رحمت ہے تو اے نورِ خدائے یزدان
جلوۂ حق ہے تو اے جلوۂ خلاقِ جہان
ہو سکے کس سے ترے وصفِ معالی کا بیان
شان مین تیری علانیہ ہے ناطقِ قرآن

حسنِ یوسف دمِ عیسیٰ یدِ بیضا داری
آنچہ خوبان ہمہ دارند تو تنہا داری

پہنچا جب چرخِ چہارم پہ شہا تیرا براق
دیکھکر حضرتِ عیسیٰ کا ہوا جینا شاق
عرشیان محوِ تماشا رہے با صد اشواق
آئی پردہ سے یہ آواز کہ جانِ عشاق

حسنِ یوسف دمِ عیسیٰ یدِ بیضا داری
آنچہ خوبان ہمہ دارند تو تنہا داری

دُرجِ وحدت سے جو چمکا ترا نورِ اکرم
ہو گیا عالمِ لاہوت کا اور ہی عالم
تیری زینت سے ہوئی زینتِ عرشِ اعظم
ہین ترے نور سے پُر نور حدوث اور قدم

حسنِ یوسف دمِ عیسیٰ یدِ بیضا داری
آنچہ خوبان ہمہ دارند تو تنہا داری

حسنِ یوسف کو ترے حسن سے کیا دیجے مثال
ہے وہ اک ذرّہ بیجان تو ہے بدرِ کمال
کشورِ حسن کا سلطان ہے تو بےقیل و مقال
ڈال لین کیون نہ حسینانِ جہان منھ پہ رومال

حسنِ یوسف دمِ عیسیٰ یدِ بیضا داری
آنچہ خوبان ہمہ دارند تو تنہا داری

سر سے پا تک ہے تو بے ریب و ریا پتلہ نور
سچ ہے ہر عضوِ مقدس ہے ترا مشعلہ طور

دیکھنے حضرتِ موسیٰ اگر حضرت کا ظہور　　صاف تسلیم ادا کرکے یہ کرتے مذکور

حُسنِ یوسف دمِ عیسیٰ یدِ بیضا داری
آنچہ خوبان ہمہ دارند تو تنہا داری

وہ گُلِ تر ترے رُخسار ہین ماشاء اللہ　　باغِ وحدت مین دو سیب آئے ہین گویا واللہ
جسنے دیکھا تری تصویر کو واللہ باللہ　　وہ یہی کہکے پُکارا ہے کہ سُبحان اللہ

حُسنِ یوسف دمِ عیسیٰ یدِ بیضا داری
آنچہ خوبان ہمہ دارند تو تنہا داری

کس کے در کا بنا دربان امین جبرائیل　　کس کا پھر غاشیہ بردار ہوا میکائیل
کسکو حاصل ہوئی مازاغ البصر کی تکمیل　　کسکا عاشق ہوا معشوق جہان ربِّ جلیل

حُسنِ یوسف دمِ عیسیٰ یدِ بیضا داری
آنچہ خوبان ہمہ دارند تو تنہا داری

گرمیٔ حشر سے گبھرائے ہر اک پیر و صبی　　خضر و الیاس کو مجبور کرے تشنہ لبی
انبیا تجھ سے کہین وقت شفاعت طلبی　　سب ہین بیمار ترے تو ہے طبیبِ قلبی

حُسنِ یوسف دمِ عیسیٰ یدِ بیضا داری
آنچہ خوبان ہمہ دارند تو تنہا داری

واسطے تیرے بچھی ہے یہ بساطِ افلاک　　ہے سزاوار تو ہی رفعتِ شانِ لولاک
منزلت کو تری پہنچا نہ کوئی بھی چالاک　　مُنھ کے بل تھک کے گرے توسنِ فہم و ادراک

حسنِ یوسف دمِ عیسیٰ یدِ بیضا داری
آنچہ خوبان ہمہ دارند تو تنہا داری

بحث بیجا ہے ترے سایۂ اقدس مین شہا
نور کا کوئی بتائے کہین سایہ دیکھا
نور وہ نور کہ جو نور ہے عالم آرا
شان مین جسکی خدا آپ کہے صلِّ علیٰ

حسنِ یوسف دمِ عیسیٰ یدِ بیضا داری
آنچہ خوبان ہمہ دارند تو تنہا داری

فتنۂ حشر سے بسمل کو بچانا حضرت
اسکے ہر عیب کو رحمت سے چھپانا حضرت
کوزۂ شربتِ دیدار پلانا حضرت
اپنے ہر ناز کا انداز دکھانا حضرت

حسنِ یوسف دمِ عیسیٰ یدِ بیضا داری
آنچہ خوبان ہمہ دارند تو تنہا داری

## تضمین بر مناجات حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ خلیفہ اوّل

یہ گران بارِ سفر افسوس یہ راہِ طویل
سر اٹھانے کی نہین طاقت ہون اسدرجہ علیل
فضل بن تیرے نظر آتی نہین کوئی سبیل
خُذْ بِلُطْفِکَ یَا اِلٰھِیْ مَنْ لَہٗ زَادٌ قَلِیْل

مُفْلِسٌ بِالصِّدْقِ یَاْتِیْ عِنْدَ بَابِکَ یَا جَلِیْل

ایک دم ہوتا نہین کم دل سے یہ فکرِ جزیل
روز و شب پھرتا ہون مولا جون گدا بیقال و قیل
کر غنی اپنے کرم سے مجھکو اب مت کر ذلیل
خُذْ بِلُطْفِکَ یَا اِلٰھِیْ مَنْ لَہٗ زَادٌ قَلِیْل

مُفلِسٌ بالصِّدقِ یاتِی عِندَ بابِکَ یا جلیل

ہو بروزِ حشر سر پر سایۂ لطفِ عمیم
تھرتھراتا ہے کلیجہ سن کے احوالِ جحیم
ہوں سراپا غرقِ بحرِ معصیت میں اے کریم
ذَنبُہٗ ذَنبٌ عَظِیمٌ فَاغفِرِ الذَّنبَ العَظِیم

اِنَّہٗ شَخصٌ غَرِیبٌ مُذنِبٌ عَبدٌ ذَلِیل

شوقِ ہستی کے تماشہ میں رہا افسوس محو
طفل آسا عمر کی سب صرف در لعب و لہو
حسب وعدہ بن نہ آئی مجھسے کوئی فکر نحو
مِنہُ عِصیانٌ و نِسیانٌ و سَہوٌ بعدَ سَہو

مِنکَ اِحسانٌ و فَضلٌ بعدَ اِعطاءِ الجَزِیل

خود خجل ہوں دیکھکر اپنے معاصی و زلل
غور سے ثابت ہے بالکل ہوں اثیمِ بے بدل
کوئی دنیا میں نہ ہوگا مجھسا خوار و مبتذل
کیفَ حالِی یا الٰہی لیسَ لِی خیرُ العمل

سوءُ اعمالِی کبیرًا زادُ طاعاتی قلیل

سنگِ عصیاں سے ہوا ہے شیشۂ دل چور چور
سخت مشکل میں پڑا ہوں کیونکہ ہوں اس سے عبور
صورتِ تصویر سکتے میں ہوں اے ربّ الغفور
انتَ شافِی انتَ کافِی فِی مُہِمّاتِ الامور

انتَ حَسبِی انتَ رَبِّی انتَ لِی نِعمَ الوکیل

ہوں درِ دولت پہ حاضر شاد کر بہرِ نبی
حالِ دل روشن ہے تجھپر کیا خفی و کیا جلی
آرزو اے قاضی الحاجات ہے از بس یہی
عافِنِی مِن کُلِّ داءٍ اقضِ عَنِّی حاجتی

اِنَّ لِی قلبًا سَقِیمًا انتَ مَن یَشفِی العَلِیل

کام فرما رحمتِ عالی کو اے فردِ صمد
چھوٹنا اس غم سے ناممکن ہے بے تیری مدد

ذنبِ واحد نے کیا ہی خوار شیطان کو اشد | قَالَ یَا رَبِّ ذُنُوبِی مِثْلُ رَمْلٍ لَا تُعَدّ

فَعَفَوْتَ کُلَّ ذَنْبٍ فَاصْفَحِ الصَّفْحَ الْجَمِیْل

سوزشِ نارِ جہنم سے بچا یا رب اِلٰہ | تیرا بندہ ہوں اگرچہ ہوں جریم روسیاہ
شعلہ آسا کانپتا ہوں آتشِ دوزخ سے آہ | قُلْ نَارِیْ اَبْرِدِیْ یَا رَبِّ فِیْ حَقِّیْ کَمَا

قُلْتَ قُلْنَا نَارُ کُوْنِیْ اَنْتَ فِیْ حَقِّ خَلِیْل

رکھ حساب عاقبت سے داورِ محشر معاف | بیخطر ہو کر پڑھوں طٰہٰ و یٰسین اور قاف
صفحۂ قرطاسِ دل سے حک ہوں حرفِ ہولِ ناف | هَبْ لَنَا مُلْکًا کَبِیْرًا نَجِّنَا مِمَّا نَخَاف

رَبَّنَا اِذْ اَنْتَ قَاضِیْ وَالْمُنَادِیْ جِبْرَئِیْل

اک نگاہ پر فیصلہ ہے تیری نواب حکیم | ہو ں لیلوں جنت الفردوس جنت النعیم
منتظر ہوں دیکھلے رحمت کی آنکھوں سے رحیم | رَبِّ هَبْ لِیْ کَنْزَ فَضْلٍ اَنْتَ وَهَّابٌ کَرِیْم

اَعْطِنِیْ مَا فِیْ ضَمِیْرِیْ دُلَّنِیْ خَیْرَ الدَّلِیْل

شک نہیں اک روز قالب سے نکل جائیگی روح | دیکھتا رہجائیگا تائب ہو توبۂ نصوح
غور کر بسمل کہن میں چھپ گیا کس کا لوح | اَیْنَ مُوْسٰی اَیْنَ عِیْسٰی اَیْنَ یَحْیٰی اَیْنَ نُوْح

اَنْتَ یَا صِدِّیْقُ عَاصِیْ تُبْ اِلَی الْمَوْلَی الْجَلِیْل

## مسدس بر شعر حضرت مولانا مولوی عبد الحق صاحب
## محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ

اے کلکِ فکر نعتِ نبیؐ لکھ سنوار کر — قرطاس زرنگار یہ ہے آشکار کر
بعد اوسکے حرف سین سے خط اُستوار کر — پھر مطلعِ ثنائے نبیؐ پڑھ پکار کر

یا صاحب الجمالِ و یا سیّد البشر
بعد از خدا بزرگ توئی قصّہ مختصر

تجھسا کوئی جہان مین نہین شاہ بحر و بر — تجھسا کوئی نظر نہین آتا ادھر اُدھر
ثانی ترا ہوا نہین پیدا کوئی بشر — دعوائے ہمسری جو کرے ہے وہ کور و کر

یا صاحب الجمالِ و یا سیّد البشر
بعد از خدا بزرگ توئی قصّہ مختصر

معجز نمائی کا تری شُہرہ ہے گھر بگھر — شق ہو گیا اشارۂ انگشت سے قمر
کہتے تھے مُنکرانِ نبوّت جھُکا کے سر — کرتے ہین ہم زبان سے اقرار معتبر

یا صاحب الجمالِ و یا سیّد البشر
بعد از خدا بزرگ توئی قصّہ مختصر

پیدا ہوا ہے نور ترا سب سے پیشتر — رازِ خدا تھا رکھّا اُسے حق نے مُستتر
ستّر ہزار سال کے پیچھے بکرّ و فر — لکھّا احد نے نام محمّدؐ کو لوح پر

یا صاحب الجمالِ و یا سید البشر
بعد از خدا بزرگ توئی قصّہ مختصر

جُز تیرے اور کون ہے محبوب کردگار — کس کے لئے خدا نے کیا کُن کو آشکار

بتلایئے تو گذرے پیمبر ہین صد ہزار    لولاک کس کی شان مین حق نے کہا پکار

یا صاحب الجمال و یا سید البشر
بعد از خدا بزرگ توئی قصہ مختصر

سچ تو یہی ہے کلمۂ توحید کی قسم    پاتے ہین تیری شان مین شانِ خدا کو ہم
لیتے ہی تیرے نام کے ہوتا ہے دور غم    پھر کس طرح ثبوت نہ ہو منبعِ کرم

یا صاحب الجمال و یا سید البشر
بعد از خدا بزرگ توئی قصہ مختصر

آدم کو یہہ جو رتبۂ عالی ہوا عطا    سجدہ ملایکون نے کیا سر جھکا جھکا
لعنت کا طوق گردنِ ابلیس مین پڑا    تیرا ہی تو سبب تھا یہ اے شانِ کبریا

یا صاحب الجمال و یا سید البشر
بعد از خدا بزرگ توئی قصہ مختصر

احمد کا میم میم الف لام میم ہے    لاریب عالم اوسکا خدائے علیم ہے
بندہ کو اس کنایہ سے فرحت عظیم ہے    تیری طرف اشارۂ ربّ الکریم ہے

یا صاحب الجمال و یا سید البشر
بعد از خدا بزرگ توئی قصہ مختصر

قرآن مین جا بجا کیا اللہ نے بیان    جتنے کہ تیری شان مین نازل ہوا قرآن
ارباب معرفت کی زبانی خبر ہے ہان    ہر آیۂ قرآن سے ہوتا ہے یہ عیان

یا صاحب الجمال و یا سید البشر
بعد از خدا بزرگ توئی قصہ مختصر

اسرا کی شب خدا سے ملاقات آپکی
اس شان سے ہوئی کہ بنی شان عرش بھی
صل علی کی دہوم ہر اک سمت سے اوٹھی
غل مچگیا ملایک و جنات مین یہی

یا صاحب الجمال و یا سید البشر
بعد از خدا بزرگ توئی قصہ مختصر

بہیجا تجہے خدا نے وہ رہوار تیز گام
طے دم مین کین مسافت شہ آسمان تمام
جبریل ہمرکاب لئے ہاتھ مین لگام
چلتے تھے گام گام پہ کرتے یہی کلام

یا صاحب الجمال و یا سید البشر
بعد از خدا بزرگ توئی قصہ مختصر

بسمل کو اب بلائیے ہندوستان سے
جلوہ دکہائیے اِسے اُس آن و بان سے
معراج مین گئے تھے شہا جیسی شان سے
یہ بھی کہے زبانِ عرب مین زبان سے

یا صاحب الجمال و یا سید البشر
بعد از خدا بزرگ توئی قصہ مختصر

## مناجات بدرگاہ قاضی الحاجات

یارب عطا سرور سے اتحاد کر
یارب عطا ظہور ولاؤ وداد کر

یارب مری خطا پہ عطا کو زیاد کر
یارب تو سُوئے ما نظرِ لطف و داد کر

یارب بفضلِ خویش مجھے بامُراد کر
یارب بحقِ احمدِ مختار شاد کر

یارب تو کارساز ہے بندہ نواز ہے
یارب ترا سدا سے درِ لطف باز ہے

یارب عیان ہے تجھپہ جو کچھ دلکا راز ہے
ناچار و عاجزون کا توہی چارہ ساز ہے

یارب بفضلِ خویش مجھے بامُراد کر
یارب بحقِ احمدِ مختار شاد کر

جُز تیرے اور کون ہے اے ربّ کردگار
بندہ سُنائے جاکے جسے اپنا حالِ زار

فوجِ الم محیط ہے ہر سو بلا شُمار
نالان ہون دیر سے مین جگر خستہ دلفگار

یارب بفضلِ خویش مجھے بامُراد کر
یارب بحقِ احمدِ مختار شاد کر

سُن سُن کے تیرے حُکم خداوند ذوالجلال
ہوتا ہے دل مین سخت جرایم سے انفعال

کس منھ سے چاہے تجھسے جو چاہے یہ خستہ حال
پر ہان ترے کرم کی نظر پہ ہے یہ سوال

یارب بفضلِ خویش مجھے بامُراد کر
یارب بحقِ احمدِ مختار شاد کر

بہکا پھرا مین بھول کے تجھکو عجب ہوا
سمجھا نہ یہہ کہ قابلِ قہر و غضب ہوا

مانا کہ ہر گناہ کا مین ہی سبب ہوا
جو کچھ خلافِ حُکم ہوا مجھسے سب ہوا

یارب بفضلِ خویش مجھے بامراد کر
یارب بحقِ احمدِ مختار شاد کر

ثابت ہے یہ کہ موجدِ ارض و سما ہے تو
تحقیق ہے کہ مالکِ ہر دوسرا ہے تو
لاریب فیہ رازقِ شاہ و گدا ہے تو
سب احتیاج مند ہیں حاجت روا ہی تو

یارب بفضلِ خویش مجھے بامراد کر
یارب بحقِ احمدِ مختار شاد کر

ہستی سے جب الٰہی مجھے انفراغ ہو
ہمراہ تیرے لطف کا روشن چراغ ہو
خطرات رہ سے میرا نہ خالی دماغ ہو
سیرِ ارم ہو اور یہہ دل باغ باغ ہو

یارب بفضلِ خویش مجھے بامراد کر
یارب بحقِ احمدِ مختار شاد کر

بخشش کا انتظار ہے بندہ الٰہی بخش
ہر لحظہ بیقرار ہے بندہ الٰہی بخش
عصیاں سے شرمسار ہے بندہ الٰہی بخش
گویا یہ بار بار ہے بندہ الٰہی بخش

یارب بفضلِ خویش مجھے بامراد کر
یارب بحقِ احمدِ مختار شاد کر

گرچہ ذلیل و خوار ہوں اور رُوسیاہ ہوں
کم عقل و کم شعور ہوں گم گشتہ راہ ہوں
گو شامتِ عمل سے بحالِ تباہ ہوں
لیکن ترا ہی کلبِ درِ بارگاہ ہوں

یارب بفضلِ خویش مجھے بامراد کر

یارب بحقِ احمدِ مختار شاد کر

رشتہ سے ضعفِ جسم کے بے اختیار ہوں
طاقت سے طاق ہر گھڑی سیماب وار ہوں
وقتِ پسین ہے شرم سے زار و نزار ہوں
فرطِ کرم کا تیری بس اب انتظار ہوں

یارب بفضلِ خویش مجھے بامراد کر
یارب بحقِ احمدِ مختار شاد کر

ہے فیض تیری ذاتِ مقدس کا آشکار
ہر جا پہ تیری جلوہ نمائی کی ہے پکار
شعلہ پہ نسیم بھی دکھلا دے وہ بہار
کافور ہوں جو ہوش و خرد صبر اور قرار

یارب بفضلِ خویش مجھے بامراد کر
یارب بحقِ احمدِ مختار شاد کر

یوسف نے تجھ سے چاہ میں پایا نہ کچھ ضرر
پہنچے نہ تا تلک کہ ملک پہونچا مار پر
یونس کو بطنِ ماہی سے دم میں کیا بدر
داؤد کے نوا میں وہ پیدا ہوا اثر

یارب بفضلِ خویش مجھے بامراد کر
یارب بحقِ احمدِ مختار شاد کر

تو عالم الغیوب ہے اور ستار العیوب
بندہ کا پردہ دار ہے اور غافر الذنوب
تائب ہوا نصوح ہو فضل سے تیرے توب
رحمت ہو کاش مجھ پہ بھی ای کاشف القلوب

یارب بفضلِ خویش مجھے بامراد کر
یارب بحقِ احمدِ مختار شاد کر

رُتبہ یہہ بو البشر کو ملا جسکی حد نہین
احسان ذبیح پر وہ کیا جسکی حد نہین

ایوّب کو وہ صبر دیا جسکی حد نہین
کیا خلیل شاد ہوا جسکی حد نہین

یارب بفضلِ خویش مجھے بامُراد کر
یارب بحقِ احمدِ مختار شاد کر

روشن ہے تجھپہ بندۂ بسمل کا حال سب
دستِ کرم اب اسکے سطالب کا ہو سبب

جسدر جہ مُبتلا ہے بہ رنج و غم و تعب
عرصہ سے پڑہ رہا ہے یہ مضمون با ادب

یارب بفضلِ خویش مجھے بامُراد کر
یارب بحقِ احمدِ مختار شاد کر

# شجرۂ خاندانِ چشتیہ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

لب کُشا ہو پہلے حمدِ کبریا کیواسطے
اور ستایش آل و اصحابِ صفا کیواسطے

بعدہٗ نعتِ محمد مصطفےٰ کیواسطے
دست بستہ پہر ہو عرضِ دعا کیواسطے

تا درِ رحمت ہو وا تیری دعا کیواسطے

یہہ جو ہے سید محمد با علی بندہ ترا
حالِ دل سے اسکی تو واقف ہے اے بارِ خدا

جبس عصیا نکی گرفتار ہے کر اسکو رہا
فضل سے اپنے تو کر اب اسکی حاجت کو روا

حضرت پیران چشتی اولیا کیواسطے

جز ترے مشکل کشا کوئی نہین — جز ترے حاجت روا حاجت روا کوئی نہین
راز دل کسپر کرون ظاہر مرا کوئی نہین — سننے والا مدعا تجھسا سنا کوئی نہین

سن جناب انتظام مقتدا کیواسطے

آسرا ہے ذات اقدس کا تری رب الکریم — چارۂ بیچارگان ہے تیری حکمت ای حکیم
ہی حسام بیم عصیان سے دل بسمل دو نیم — عفو کر اسکی معاصی رحم کر اس پر رحیم

شہ معین الدین حکیم باوفا کیواسطے

جلوۂ شان مبارک اے خدائے دادگر — جلوہ گر ہر شے مین ہی کیا ذرہ کیا شمس و قمر
گردش سیارۂ اعمال سے ہون کور و کر — کر عطا وہ چشم بینا جس سے مجھ صفا آئے نظر

اب محمد فاضل قطب الضیا کیواسطے

کر کرم للہ مجھپر اے شہنشاہ کرم — بخشدے میرے جرایم از پئے شاہ امم
بہر حضرات جناب اولیاے چشت ہم — دے مجھے دار المحشر راحت باغ ارم

شاہ اکرم شاہ اکرم باسخا کیواسطے

باعث ایجاد خلقت وہ جو ہے تیرا حبیب — ہو شفاعت اسکی محشر مین مجھے یارب نصیب
شان مین نازل ہوا قرآن جسکی اے مجیب — سید الشہدا امام مجتبےٰ جسکا نقیب

شیخ سوندھا صاف باطن پارسا کیواسطے

تیرے قبضے مین ہین انعام تمامی کائنات — جسنے جو مانگا دیا تو نے شہ عالی صفات

صوت داؤد خوش الحان مجھے کر پاک ذات ۔ دے زبان کو وہ لطافت بات ہو جس سے نبات

**شیخ داؤد ولی خوش لقا کیواسطے**

رب ارنی لن ترانی کا ہوا تکرار صاف ۔ طور پر موسیٰ کو دکھلائی تجلی بے غلاف
اک نظر مجھکو بھی دکھلا دے خطا کر کے معاف ۔ اپنا وعدہ پورا کر تو گو ہوں میں وعدہ خلاف

**شہ محمد صادق صدق العلا کیواسطے**

ہے یہی ایمان اپنا قل ہو اللہ احد ۔ ہر نفس لب سے عیان ہے صفا اللہ الصمد
سنکے تیرے وصف اقدس لم یلد و لم یولد ۔ دل و لم یولد یکن جان روح لہ کفواً احد

**لطف فرما بو سعید الوفا کیواسطے**

دل کے آئینہ میں جسدم دیکھتا ہوں آپکو ۔ خود خجل ہوتا ہوں حالت دیکھکر بے گفتگو
حسب وعدہ بن نہ آیا ایک بھی کار نکو ۔ روسیاہ ہوں یا الہ العالمین کر سرخرو

**شہ نظام الدین بلخی با خدا کیواسطے**

کشتی دل ہے پھنسی اپنی بگرداب محن ۔ پانی پانی خضر سا ہے مرا تن اور بدن
سیل کی صورت لرزتا ہے کلیجا ذوالمنن ۔ پار کر بحر کرم بحر الم سے بے سخن

**شہ جلال الدین شیخ آشنا کیواسطے**

پایہ لطف و کرم سے کر مجھے یہاں تک غنی ۔ آرزو ور کہوں ہوا تیری نہ دیگر سے کوئی
ہر تجہی سے چاہوں جو چاہوں کیا خفی و کیا جلی ۔ تو ہی بر لا من و عن میری تمنائے دلی

**قطب عالم عبد قدوس صفا کیواسطے**

باغ ہستی مین نہ گل آسا کھلا پژمردہ دل ۔ گو نسیم صبح وعدہ ہی ترا پر ہون خجل

مثل گلچین مجھسے ہوتی ہین خطائین متصل ۔ شبنم رحمت سے کر سیراب طبع مضمحل

شیخ عبد الحق جناب اتقیا کیواسطے

طوق لعنت ہی گلمین جسکے وہ ایذا رسا ۔ موجد وسواس بیجا ہے وہ ہوذی بیحیا

درپئے ایمان ہے ہر مومنان باخدا ۔ شر سے اُس نا اہل ملعون کے مجھے یارب بچا

عارف عبد الحق محقق پیشوا کیواسطے

چاہیئے بندہ نوازی تجھکو اے بندہ نواز ۔ کیونکہ تیرا نام ہے آمرزگار و کارساز

بے نیازی تجھکو زیبا ہے کریم بے نیاز ۔ سر فرو ہون بار عصیان سے مجھے کر سرفراز

احمد عبد الحق شہ لطف وسخا کیواسطے

جل رہا ہون آتش تخویف سے مثل چنار ۔ پھنک رہا ہے مجھ سینہ مین دل بے دود و نار

مرغ آتش خوار کیصورت ہے اپنا کاروبار ۔ آب رحمت سے بجھا اس آگ کو آمرزگار

شہ جلال الدین صاحب اتقیا کیواسطے

ظلمت رنج اثم کو مشعل غفور بخش ۔ زخم صمصام الم کو مرہم کافور بخش

نور ایمان کو ترقی ضیائے نور بخش ۔ دشمن ایمان بے ایمان کو عذاب گور بخش

خواجہ شمس الدین خورشید ولا کیواسطے

معرفت کی راہ سے آگاہ کر رب العلیٰ ۔ تا کھلے مجھپر طریقت اور حقیقت کا پتا

جادۂ صبر و قناعت پر ہو اپنا اقتدا ۔ منزل مقصود کو پہنچون یہی ہے مدعا

### شہ علاؤالدین صابر رہنما کیواسطے

ابیضِ گیسو کی آمد سے اڑا دل سو سو کوس — توشہ رہ کچھہ نہین اور بیچ چکا رحلت کا کوس
قافلہ سالار یوسف سان غلام بے فلوس — چاہ مین بیٹھا ہے ہاتھون سے کلیجے کو مسوس

### تو اعانت کر فرید باوفا کیواسطے

وحشتِ ماتم کے ہاتھون سے گریبان کر کے چاک — ہون بگولہ کیطرح پھرتا اوڑاتا سر پہ خاک
پیرہن صدپاش کی ہے سوزنِ رحمت پہ تاک — کر رفوائے صانعِ قدرت رفوِ انفکاک

### خواجہ قطب الدین ردائی بے ردا کیواسطے

ہے براقِ طبع کا اب اور ہی کچھہ رنگ و ڈھنگ — توسنِ چالاک کا ڈھیلا ہوس سے چست تنگ
دمبدم اڑتا ہے اپنا رنگ جون رنگِ پتنگ — مرحمت وہ رنگ ہو جس رنگ سے جم جائے رنگ

### شہ معین الدین باصدق وصفا کیواسطے

صورتِ مینا گلا گھٹ گھٹ کے آتا ہے نفس — ہے صدائے قلقلِ حلقوم صد رشکِ جرس
ساغر امید بھر دے بادۂ وحدت سے بس — تشنہ کامی نے کیا ناکام اے فریادرس

### خواجہ عثمان حلیم باحیا کیواسطے

مکر سے خالی نہین دنیائے دون کی چال و ڈھال — بازگشت اسکی ہے جیسے بازیگر کرتے ہین چال
زیب و زینت عیش و عشرت اسکی ہے خواب و خیال — مجکو سیلاب سراب مکر سے یارب نکال

### شہ شریف زندنی صاحب لوا کیواسطے

تیرا طالب ہون نہین مجکو خدائی سے غرض — بادشاہی ہیچ ہے مطلب ہے گدائی سے غرض

زہد تقویٰ سے غرض نے پارسائی سے غرض | ہو رسائی میری تجھ تک ہے رسائی سے غرض

حضرت مودود چشتی پارسا کیواسطے

ہجر مین خون جگر پینے سے ہون ناراض مین | موت آئے پیزہ جینے سے ہون ناراض مین
دامن دست جنون سینے سی ہون ناراض مین | روز غم کہانیکے روز پینے سے ہون ناراض مین

جون زلیخا وصل یوسف ہو خدا کیواسطے

ہوش دے اتنا مجھے مین تیرا دیوانہ رہون | تجھپہ ہر دم جان نثار مثل پروانہ رہون
نشۂ الفت مین تیرے سب سے بیگانہ رہون | دے وہ جام بیخودی جس سے کہ مستانہ رہون

بو محمد خواستگار کبریا کے واسطے

ہو خدنگ عشق احمد مصطفےٰ سینہ کے پار | اور رہے دلمین کھٹکتا ہر گھڑی مانند خار
بیقراری مین کٹے بسمل کا ہر لیل و نہار | دست بردار ہی کیلین ہوش و خرد صبر و قرار

احمد ہمنام احمد مجتبےٰ کے واسطے

صورت پرکار گردش مین ہون مثل آسمان | ایکقدم پہرتا ہون پر تیرا نہین ملتا نشان
نحن اقرب کی صدا رگ رگ مین پیوستہ ہے ہان | طریقت پر حقیقت کیونکہ ہو مجھپر عیان

کاشف الباطن ہو اسحاق آشنا کیواسطے

لمعۂ انعام قدرت کی ہے ہر شے مین جہلک | ہو مذاق شیرینیٔ لطف سے ثابت نمک
ذرۂ ناچیز ہون دے غیرت انجم چمک | تا ابد روشن رہے جس سے چراغ مردمک

خواجہ ممشاد علوی رہنما کیواسطے

نورِ عرفان سے منور کر مرے دل کا چراغ
ظلمتِ راہِ ضلالت سے ہو حاصل انفراغ

ہر گُلِ لالہ کی صورت سینۂ بسمل ہین داغ
رکھہ خیابانِ تمنّا کو ہمیشہ باغ باغ

بو ہبیرہ شاہ بصرئے باوفا کیواسطے

حد سے گذرا رنج و غم دوری کا اب کر رفع دور
دورست رکھہ مجکو رکھہ پیشِ نظر حاضر حضور

سنگِ فرقت سے ہوا ہے شیشۂ دل چور چور
مژدۂ وصلت سنا اب بخشدے میرا قصور

شہ حذیفہ مرعشی صاحب عطا کیواسطے

مجتمع ہون اہلِ وقت جب تری دربار مین
یاد ہو میری بھی شاہا مجمع حضّار مین

ہون پسندیدہ زبان سے جو کرون اظہار مین
دے فصاحت اسقدر یارب مری گفتار مین

خواجہ ابراہیم ادہم بادشا کیواسطے

حضرتِ ایوب کے مانند کر صابر مجھے
رکھہ ہر ایک کرب و بلا مین راضی و شاکر مجھے

التجا ہے نفسِ امّارہ پہ کر قادر مجھے
اپنے ذکرِ پاک کا یارب بنا ذاکر مجھے

شہ فضیل ابن عیاض اہلِ عزا کیواسطے

ہر طرف سے پھیر کے یہ ترا بیمارِ عشق
آپڑا در پر ترے لے چارہ گر آزارِ عشق

جان بلب ہے بے خبر مرتا ہے یہ سرشارِ عشق
ہے مسیحائی مسیحائے جہان درکارِ عشق

عبدِ واحد عاشقِ رب العلا کیواسطے

عزّت و جاہ و جلال و حشمت و مال و منال
تو نے بخشا میری لائق مجکو سب کچھ ذو الجلال

ہے ترے احسان کا ممنون میرا بال بال
پر مری حسرتِ قلبی ما بقی کو بھی نکال

شہ حسن بصری کبیرِ ما بقی کیواسطے

مین تنِ تنہا مقابل لشکرِ غم لاتعد
کھینچتا ہے گوشۂ دامانِ جان فکرِ اشد

سخت مشکل مین پڑا ہون ایخداوندِ احد
کامیاب ہونا نہین ممکن بجز تیری مدد

کر مدد یارب علی مشکل کشا کیواسطے

گرچہ ہون خوار و ذلیل و مستمند و روسیاہ
تیرا بندہ ہون پر اے شاہِ شہ عالی پناہ

فتنۂ روزِ قیامت سے بچا یا رِ الہ
کر نہ میرے نامۂ اعمال بد پر کچھ نگاہ

شافع محشر محمد مصطفےٰ کے واسطے

آستانہ پاک پر نالان ہون با صد چشم تر
اب یَدُ اللہِ فَوقَ اَیدِیہِم پہ کر اپنی نظر

مجھکو میری عقل لایعقل نے کرکے کور و کر
باز رکھا تیرے در سے اور پھرایا دربدر

رحم کر مجھپر خداوند خدا کیواسطے

کام سے اپنے الٰہ العالمین باکام ہو
یہ محمدؐ یا علی خوشوقت نیک انجام ہو

مطلب و حل اِسکا اے یزدان جو خاص و عام ہو
وہ ترے دربار عالی سے اسے انعام ہو

ہاتھ پھیلائے یہ جب اپنی دعا کیواسطے

سرنگون ہو دم نماز اب آگے ہی جائے ادب
شکر کا سجدہ بجا لا دست بستہ ہوکے اب

وعدہ لاتقنطو فرما رہا ہے خاص رب
مژدہ اے بسمل یہ ہے مطلب برآریکا سبب

دامنِ امید پھیلا اب عطا کیواسطے

# مناجات بدرگاہ قاضی الحاجات برنزول باران رحمت

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اے خداوندۂ ہر دو جہان | اے خدا اے خالقِ ہر انس و جان
اے خدا اے کاشفِ امن و امان | اے خدا اے واقفِ رمزِ نہان

بدلی جاتی ہے ہوا انسان کی
کر عطا یارب گھٹا باران کی

الغیاث اے شاہِ دوران الغیاث | الغیاث اے شاہِ شاہان الغیاث
الغیاث اے چارہ فرمان الغیاث | الغیاث اے جانِ بیجان الغیاث

بدلی جاتی ہے ہوا انسان کی
کر عطا یارب گھٹا باران کی

ہر طرف ہے خشک سالی کا ظہور | تپتی ہے ہر سر زمین مثلِ تنور
گرچہ آتی ہین گھٹائین بر ضرور | پر نہین ہوتا ترشح کا وفور

بدلی جاتی ہے ہوا انسان کی
کر عطا یارب گھٹا باران کی

وہ ہوائین ہین نہین آتین نظر | ہو گمان بارش کا جن سے سر بسر
بادِ صرصر کا یہ کچھ بالا ہے سر | ہے خزان کا جسکے جھونکے مین اثر

بدلی جاتی ہے ہوا انسان کی
کر عطا یارب گھٹا باران کی

آسمانوں کے چڑھی ہے سر پہ خاک
اور زمین پر خاک کا ہے سینہ چاک
پھرتے ہیں ہر سو بگولے پر تپاک
ہے شفق کی جا فلک پر رنگِ خاک

بدلی جاتی ہے ہوا انسان کی
کر عطا یارب گھٹا باران کی

ہر چرندو ہر پرند ہر جاندار
پھرتے ہیں پانی کی خاطر بیقرار
کھول کر منقار با صد انتظار
چاہتے ہیں برسے پانی کی پھوار

بدلی جاتی ہے ہوا انسان کی
کر عطا یارب گھٹا باران کی

قحط کی زد سے بچا بارِ الٰہ
کر غریبون پر ترحم کی نگاہ
اب بلا بارش نہین بندون کی جاہ
نعرہ زن ہے ہر نفس شام و پگاہ

بدلی جاتی ہے ہوا انسان کی
کر عطا یارب گھٹا باران کی

کوئی استسقا کی پڑھتا ہے نماز
سر فرو ہے کوئی با عجز و نیاز
دست بستہ کوئی با سوز و گداز
کہہ رہا ہے اے کریم کارساز

بدلی جاتی ہے ہوا انسان کی

کر عطا یارب گھٹا باران کی

لے خبر ہر کارِ بے کاران کی — خشک سالی سے پڑی ہے جان کی
اب معافی چاہیے عصیان کی — ہے دُہائی صاحبِ غفران کی

بدلی جاتی ہے ہوا انسان کی
کر عطا یارب گھٹا باران کی

بہرِ حق بہرِ محمد مصطفےٰ — بہرِ اصحابِ جنابِ مقتدا
بہرِ حسنین و بتولِ پارسا — بسملِ خستہ کی کر حاجت روا

بدلی جاتی ہے ہوا انسان کی
کر عطا یارب گھٹا باران کی

## سلام

سلامی دیکھ تو ہے نالۂ و فغان کیسا — زمین لرزتی ہے روتا ہے سب جہان کیسا
حسینؑ کہتے تھے رو رو کے ایخداوندا — ترے حبیب کا اُجڑا ہے بوستان کیسا
الٰہی ٹوٹ پڑے سر پہ اشقیا کے فلک — یہ ظلم روحِ پیمبر پہ ناگہان کیسا
گرے عقاب سے اکبر تو بانو چلّائی — تڑپ رہا ہے مرا لال نوجوان کیسا
جو ہم شبیہ محمد تھا باغِ ہستی میں — پڑا ہے خاک پہ خاموش غنچہ سان کیسا
طلب میں پانی کی کہتے تھے حضرتِ شبیر — ہوا شہید مرا طفل بے زبان کیسا

ستم شعار یان اعدا کی الحفیظ و حذر — کیا تباہ محمد کا دودمان کیا
دلہن بہاتی تھی آنکھوں سے خون بصد زاری — لباس نوشۂ قاسم ہے خونفشان کیا
گلے پہ پھیر کے خنجر کو شمر تھرّایا — ہوا ہے چاند مدینہ کا بے نشان کیا
چڑھا کے نیزہ پہ سر شہ کا لشکر بے پیر — چلا ہے شام کی جانب کو شادمان کیا
یہ جبر صبح قیامت کہ شام کا لشکر — ہوا ہے خیمۂ عصمت پہ بدگمان کیا
رکا جو سینہ مین دم بولین زینب و کلسوم — جگر تو پھنک چکا یارب یہ ہی دھوان کیا

الٰہی بخش دے بسملؔ کو از پئے حسنین
غلام آلِ محمدؐ ہے نوحہ خوان کیا

پیاسا جسنے مارا مجرئی سبطِ پیمبر کو — دکھائیگا وہ منھ کیا حشر مین ساقئ کوثر کو
گلے پر پھیرنا خنجر کہا حضرت نے قاتل سی — سنے جب تو صدائے نعرۂ اللہ اکبر کو
بلکتا ہے بلا پانی کہا مولا نے اعدا سے — پلا دو آب اک قطرہ مرے معصوم اصغر کو
نچھوڑا ساتھ دریا مین بھی فرزندانِ مسلم نے — یہ الفت تھی پسِ مردن برادر سے برادر کو
مجھے بھولے ہو تم دل سے مین تمکو یاد کرتی ہون — کہا قاصد سے صغرا نے کہ کہدینا یہ اکبر کو
کہین بابا ملین تو ان سے بھی کہنا یہ رو رو کر — مسیحا میرے چھوڑا کس پہ اس بیمار بے پر کو
بھڑک اوٹھے نہ کیون شعلہ دلِ شیدائی اکبر مین — بجھایا آب خنجر سے شعاعِ ابنِ حیدر کو
توقف تا کجا مولا کہا عابد نے آقا سے — اجازت دیجیے رن کی اب اس بیمارِ مضطر کو
اوڑے اوسان صغرا کے عیاں سینہ مین دل دھڑکا — نظر سے دیکھتے ہی خون آلودہ کبوتر کو

خیابانِ حسینی مین چلی بادِ خزان کیسی | سُکھایا عین موسم مین بہارِ گلشنِ تر کو
رکھا نو روز تک بھوکا پیاسا دشتِ کربل مین | دی ایذا موذیون نے اسقدر آلِ پیمبر کو
سرِ شبیر کو دیکھا جو نیزہ پر فرشتون نے | پکارا رو کر ہوئی معراج لوگو ابنِ حیدر کو

غمِ شبیر مین شام و سحر روئے نہ کیون بسمل
ڈُبایا خون مین بحرِ رسالت کے شناور کو

طاعاتِ حق ہے مجریٰ طاعتِ حسین کی | ناجی ہو سب سے پہلے جماعت حسین کی
سجدے مین سر کٹا کیا جنبش نہ کی ذرا | محو رضائے حق تھی عبادت حسین کی
اللہ رے سختیان فلکِ کجمدار نے | دیکھی کس آنکھ سے یہ مصیبت حسین کی
روتے تھے ساکنانِ فلک بامِ عرش پر | زخمون سے چور دیکھ کے حالت حسین کی
چھوڑا زمامِ ضبط کو ہرگز نہ ہاتھ سے | کیا مُستقل مزاج تھی ہمت حسین کی
بیعت طلب کی اخفش ملعون نے حیف ہے | لازم تو یہ تھا کرتا وہ بیعت حسین کی
ہلتی تھی قبرِ رستم و افراسیاب کی | وہ کام کر رہی تھی شجاعت حسین کی
دلمین خیالِ فوجِ ستم جانمین اضطراب | زچ تھی تنِ لطیف مین جُرأت حسین کی
جنت مین فاطمہ و علی ختمِ مرسلین | روتے تھے دھیان کرکے مصیبت حسین کی
اکبر ہوا شہید تو بولے یہ اہلِ کین | پہونچی اب عنقریب شہادت حسین کی
لب پر صدائے شکر ہے دلمین ربطِ صبر | زین العبا کو تھی یہ وصیت حسین کی
زینب پکارین شمر دمِ اختصار ہے | تھم جا ذرا مین دیکھ لون صورت حسین کی

پورا فدائی ہے وہ پیمبر کی آل کا
بسمل ہے دلمیں جسکے محبت حسین کی

تمت

## قطعہ تاریخ من تصنیف لطیف شیخ حافظ الٰہی بخش صاحب بسمل مصنف دیوان ہذا

للہ الحمد نسخۂ دیوان
گشت موزوں بفضل رب غفور
فکر تاریخ شد چو ائے بسمل
گفت ہاتف نوشت غنچۂ نور
۱۳۱۵ھ

## قطعہ تاریخ من تصنیف جناب شیخ عبد الرحیم صاحب عاقل خلف الرشید جناب شیخ حافظ الٰہی بخش صاحب بسمل رئیس میرٹھ

کیا ہی دیوان لکھا ہے بسمل نے
فرحت خلد جس سے ہے موصول
اس کی شوخی طرز روح افزا
اسکا رنگ سخن ہے تازہ پھول
اس کا ہر مصرع گوہر یکتا
اس کا ہر شعر جوہر معقول
لکھیے تاریخ اس کی اے عاقل
بھاگئی ہے ادائے باغ رسول
۱۳۱۵ھ

## من تصنیف مثنوی و تقریظ ہذا

رذیل حافظ محمد عمر خلف الرشید جناب مُلّان رحیم بخش صاحب پیش امام مسجد

کھیریل واقعہ محلہ سرائے بہلیم علاقہ شوراب دروازہ شہر میرٹھ متوطن قدیم موضع کنوڑی تحصیل سردھنہ ڈاک خانہ جانی بزرگ ضلع میرٹھ

| | | |
|---|---|---|
| حمد جبکی کرو خدا کی ہے<br>ہوکے لاچار کرکے سجود | کیونکہ ہر چیز کبریائی ہے<br>پڑھ کے پیغمبر خدا پہ درود | کیسے کس کس کی ہین ثنا لکھون<br>عرض کرتا ہون مدعائے دل | مدح کس کس کی وکیا لکھون<br>پیش کرتا ہون ماجرائے دل |

کہ ان ایام فرخی فرجام مین فاضل اجل حافظ باعمل شاعر فصیح بےمثل محاسب و ریاضی دان کامل صوفی صادق دل سلک مسلک جناب حضرت حافظ الٰہی بخش صاحب المتخلص بہ بسمل رحمۃ اللہ علیہ نور اللہ مرقدہ وجعل مثواہ جنۃ الفردوس نے یہ کتاب مستطاب المسمّیٰ بہ غنچۂ نور ابنائے روزگار کے لیے فیض کا دریا بہایا اور نعت محمدیہ کا تاج اُس کے سر پر اوڑھایا کہ جس کے ہر شعر مین رنگینی نمایان صورت گل ہے اور معنی مین پنہان نغمۂ بلبل ہے فی الحقیقت یہ نسخہ ایسا ہی عجیب پُراز نکات نادر و غریب ہے کہ فلک دوار جب سے پیدا ہوا ہے ثوابت کی لاانتہا آنکھون سے گھور گھور کے دیکھ رہا ہے پر ابتک اسکا ثانی نظر سے نہین گزرا اور آفتاب و مہتاب ہمہ تن چشم ہو کر رات دن جستجو مین سرگردان ہین لیکن اُنہون نے بھی اسکا مانند نہ پایا۔ ہر سطر پُر اثر اسکی خزینۂ اسرار الٰہی ہے اور ہر بیت نظم اوسکی گنجینۂ فیضان نامتناہی ہے بلکہ ہر حرف اُسکا ایک سر توحید آشکار ہے اور ہر نقطہ مرکز محیط انوار ہے

ہر سنگ مین شرار ہے تیرے ظہور کا
موسیٰ نہین جو سیر کرون کوہ طور کا

غرض اوسکی خوبی احاطۂ بیان مین کہان آسکتی ہے اور دائرۂ تحریر و تقریر مین کب سما سکتی
رہی اس پر طرہ یہ کہ وہ شاہد دلربا عزیز المطابع مین حلۂ طبع سے آراستہ اور زیور خوشخطی
و گلکاری اور تصحیح سے پیراستہ ہوا حروف اگرچہ زلف پر شکن کیطرح روئے قرطاس پر
بل کہا رہے اور داغ مشکین کی صورت چہرۂ قمر پر چہا رہے ہین لیکن روشنی بین السطور
کی ان کے درمیان آشکار ہے - جیسے تاریکی شب پر غالب چاندکی بہار ہے - مگر یہ
سب اکرام الٰہی نے ہمارے کامل عزیز طبع سلیم جناب شیخ عبدالرحیم صاحب عاقل
خلف الرشید حضرت بسمل کو عالی ہمتی کا جامہ پہنا کر غنچۂ نور کو شگفتہ نور کر دکہایا اور غنچۂ نور
کے نور ہوجانیکا باعث مالک مطبع جناب شیخ منشی رحیم الدین صاحب کاپی نویس میرٹھی کی
کوشش کا ثمرہ اور جد و جہد کا پہل ہے اور حامل مشقت و جانفشانی دیوان ہذا
جناب شیخ شمس الدین صاحب پریسمین متوطن شہر میرٹھ مین خدائے تعالےٰ اونکو
سلامت اور ان کے مطبع کو قایم اور اپنی نوازش و عنایت کے سایہ مین دایم رکہتے آمین۔

## قطعہ تاریخ

فضل سے مطبع عزیزی مین یہان
سال اسکے اب عمر لکھو یہی

علم باطن جبکہ یون ظاہر چھپا
نور رنگین نسخۂ نادر چھپا
۱۳۲۴ھ

## قطعہ تاریخ چکیدہ خامہ گوہر بار جواہر نثار جناب منشی محمد صدیق خان صاحب

## پٹواری متخلص صدیق متوطن قصبہ اجراڑہ تحصیل ہاپوڑ ضلع میرٹھ

طبع شد دیوانِ بسمل لاجواب
قطع کن صدیق فرقِ اختلاف

بہرِ چشمِ عاشقان چون شمع طور
گفت ہاتف کشورِ نور و ظہور
۱۳۱۵ ہجری

### دیگر

خوب بسمل یہ لکھا دیوان عجیب
ہوں جدا بے کے عدد صدیق گر

شانِ مضمون فخر نیکو کار ہے
روئے دیوان غنچۂ انوار ہے
۱۸۹۸ عیسوی

## قطعہ تاریخ عطیۂ جہان اوستاد حقیقت آگاہ عالیجناب حضرت حکیم صوفی خواجہ محمد اکبر خان اکبر وارثی قلندری چشتی نظامی فخری نجولوی ثم المیرٹھی

کہے خوب بسمل مضامینِ نعت
جزا میں عطا باغِ فردوس ہو
ہے دیوان کو پڑھ کر دعا پانچ وقت
صلا ان مرصع غزلیات کا

تڑپتے ہیں سن کر سخندانِ فن
رکھے ظلّ الطاف میں ذو المنن
ہو سر پر ترے سایۂ پنجتن
خدا گلشنِ خلد میں دے وطن

عزیز المطابع ہے ہر دلعزیز
مضامین جدا ہین زمینین نئی
ہین کاغذ پہ سطرین کہ پہولونکی بیل
بلیغ المعانی فصیح الکلام
ہوا اسکا ہر اہلِ فن قدردان
گئے اسکے مضمون تا چین و روم
یہ دیوان ہے تیار اکبر لکہو

ہوا وان سے شایع یہ رشکِ چمن
نرالی ادائین انوکہی پہبن
ہین حرفون مین نقطے کہ لعل یمن
جدید القوافی مذاقِ کہن
یہ گلدستہ ہے زیب ہر انجمن
مہک اس کی پہیلی ختا و ختن
سن اسکا جداگانہ شیرین سخن
۱۳۲۴ ہجری

## قطعہ تاریخ عطیہ بلبل گلشن قدیم مدّاح محبوب غفور الرحیم مصنف دیوان وصف الطافِ عظیم جناب حافظ صوفی عبدالکریم صاحب کریمؔ وارثی قلندری چشتی میرٹھی

خوب ہے دیوان الٰہی بخش کا
ہو گیا بسمل سنا جس نے کلام
کی بہت کوشش رحیم الدین نے
دیدکی قابل ہین رنگین جدو لین
حضرتِ بسمل تہے وہ شیرین سخن

یا الٰہی دو جہان مین ہو قبول
واقعی دیوان ہے یہ جنت کا پہول
یا الٰہی اس کا ثمرہ ہو حصول
خوشنما ہے ٹائٹیل کا عرض و طول
یادہ گوئی کو سمجہتے تہے فضول

یا الٰہی مرقدِ مرحوم پر — تیری رحمت کا ہمیشہ ہو نزول
بے سرِ دنیا لکھو عبدالکریم — سال اس کا نغمۂ نعتِ رسول
۱۹۰۷ عیسوی

## دیگر

دیوان عجب حضرتِ بسمل نے لکھا ہے — عشاق محمد کے لئے راحتِ جان ہے
چاہت میں ترا ہر فرد بشر اسکی شب و روز — گلدستہ ہے یا غیرتِ گلزارِ جنان ہے
پھر کیوں نہ معطر ہو دماغ اہلِ جہان کا — ہر شعر میں خوشبوی چمن زارِ جنان ہے
سن سنکے کلام ہو گئی سن صوفی اکرام — اللہ ہی اعجاز کہ تو سحر بیان ہے
کیا نعتِ محمد میں پروی ہیں مضامین — سینہ ترا گنجینہ ہے یا موتی کی کان ہے
اقلیمِ سخنور میں ترا ہو گیا حصہ — سر پر ترے دامانِ شہنشاہِ زمان ہے
دلچسپ مضامین ہیں تضمینِ غزلیات — انداز ترا تو کہا ہے نئی طبع روان ہے
رنگین ہے کیا غنچۂ نور آپ کا دیوان — ہو کیوں نہ کہ محبوب کی توصیف بیان ہے
میدانِ فصاحت میں نہیں خوف و خطر کچھ — اوستاد قلق سر پہ تری سایہ کنان ہے
دلچسپ نہ کیوں شعر ہوں شاگرد قلق ہو — دلِ داغ کا پایا ہے تو ہر رنگ بیان ہے
ارشاد یہ اللہ کا ہو گا سرِ محشر — انعام میں لے خلدِ بریں تیرا مکان ہے
بیٹھا تھا اسی فکر میں ہاتف نے ندا دی — کس واسطے حیران ہے کیوں فکر میں جان ہے
لو از سرِ بسم اللہ کریم اب لکھو تاریخ — بسمل یہ کلام آپکا مرغوبِ جہان ہے
۱۳۲۴ ہجری

## تقریظ منظوم معہ قطعہ تاریخ طبع دیوان غنچۂ نور من تصنیف تیز فہم سنجیدہ خیال

## خوشنویس بےمثال جناب منشی محمد محسن صاحب محسن خوشنویس شہر بھیرہ

کوشش شیخ رحیم الدین سے ۔ طبع بسمل کا یہ دیوان ہوا
ایک مدت سے تھی جسکی شہرت ۔ چھپ گیا اب وہ کلام زیبا
عاشقی کے نہین قصے قضیے ۔ اس مین ہے نعت نبی سرتاپا
ہر زبان شستہ و رفتہ ایسی ۔ کام بھرتی کا نہین ہے اصلا
غزلین نایاب تو بندش ہی چست ۔ گویا ہر مصرع ہے سانچے مین ڈھلا
ہین وہ پرنور مضامین سارے ۔ دیدۂ و دل کی جو کرتے ہین جلا
غنچۂ نور ہے اک شاہد نو ۔ پھر زمانہ نہ ہو کیونکر شیدا
شایقیون کو تلاش اسکی تھی ۔ نعت خوانون مین تہا اسکا چرچا
عاشقان نبوی ہے ارزان ۔ جان بھی گر بیچ کے لو یہہ سودا
وصف کیا اسکے قلم سے ہون رقم ۔ جبکہ قاصر ہے زبان گویا
رحمت حق رہے بسمل پہ مدام ۔ دل یہہ بیساختہ دیتا ہے دعا
بخشدے اُن کو الٰہی جنت ۔ مدح حضرت کا یہہ ملجاے صلا
تھی یکم ماہ محرم کی زبس ۔ چھپ کے دیوان یہ ہوا جب پورا
لکھدے محسن یہ سنین ہجری ۔ نعت مین خوب یہ دیوان چھپا

۱۳۲۵ ہجری

### دیگر قطعہ تاریخ

مرحبا حضرت بسمل کیا خوب ۔ نعت گوئی کا دکہایا اعجاز
مدح محبوب خدا کی وہ رقم ۔ فی الحقیقت ہے جو سرمایۂ ناز
پاک اوصاف انوکھے مضمون ۔ طرز بندش تو نرالا انداز
لطف دل دیکھے نہین کیون اسکو ۔ احمد پاک کے عاشق جانباز
عیسوی سال یہ لکھا محسن ۔ مدحت ختم رسل بندہ نواز

۱۹

# اعلان

ہر خاص و عام کو واضح ہو کہ دیوان ہذا کا
حق تالیف محفوظ ہے لہذا کوئی نعت یا دیوان ہذا
کو ترمیم کر کے کوئی صاحب طبع نفرمائین ورنہ بجای نفع کے
نقصان اُٹھانا ہوگا جسقدر جلدین مطلوب ہوں پتہ ذیل سے
بہ قیمت اور محصولڈاک بھیجکر طلب فرمائین یا بذریعہ وی پی منگائین
نوٹ جس کتاب پر ہمارے یا شیخ رحیم الدین مالک و مینیجر
عزیز المطابع میرٹھ کے قلمی دستخط ہوں گے وہ مسروقہ
سمجھی جائیگی۔

المشتہر
شیخ عبدالرحیم عرف عبداللہ خلف اکبر حافظ الٰہی بخش صاحب
بسمل رئیس شہر میرٹھ - محلہ شوراب دروازہ -